# ماں

دنیائے فردوس کے پرمسرت ترانوں میں وہ کشش نہیں اور نہ ربابِ شیریں سے نکلے ہوئے پر فضا نغموں میں وہ شیرینی ہے پہاڑی جھرنوں کی سہانی آواز ایسی مسرور کن نہیں اور نہ ہی سمندری ہواؤں کے جلترنگ میں وہ لطافت ہے۔

ماہِ چہاردہم کی تابانی اس قدر پرکیف نہیں اور نہ ہی حسین پھولوں کے حسن میں اس قدر دلکشی ہے۔

کائنات کی دلفریبیاں اس پیارے نام کا مقابلہ نہیں کرسکتیں۔ اس کے تمام فسوں، ماں کے مقدس تبسم کے آگے ہیچ ہیں اس ذرہ ناچیز کی طرح! جو مہرِ عالم تاب کا مقابلہ کرنے سے معذور ہے۔

دنیا کی تمام مسرتیں اس ایک لفظ میں مجمع ہیں اور تمام لطافتیں اسی میں پوشیدہ! دہر کی تمام خوبیوں کا مجموعہ یہی مقدس ترین ہستی ہے اور محفلِ حیات کی آرائش جس کا وجود اس شیریں راگ سے کم نہیں جو سنسان اور تاریک راتوں میں سب کو متوجہ کر لیتا ہے۔ از سرِ نو تازگیِ حیات عطا کرتا ہے۔

ماں ایک نعمت ہے نایاب نعمت! اس کا نعم البدل ناممکن ہے۔ قطعی ناممکن! زمین کی گہرائیاں اس جواہر کو اگلنے کے ناقابل ہیں اور آسمان ایسا فرشتہ رحمت بھیجنے سے قاصر۔

خوش نصیب ہیں وہ ہستیاں! جو اس بے بہا نعمت سے مالا مال ہیں جن کے سروں پر ماں کا مقدس سایہ ہے اور اس کے میٹھے میٹھے سانسوں میں پوشیدہ جنت۔

اور اس بدنصیب کا کیا ذکر جو اس مخزنِ لطف و کرم سے محروم ہے جس کی بہارِ حیات پر وقت سے پہلے ہی خزاں نے غلبہ پالیا۔

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

# خوابوں کے جزیرے

سحر کے ملگجے اور دھندلے سے میں ہوا شور مچا رہی ہے اس کے لطیف جھونکوں سے پھولوں کی پتیوں پر سے شبنم کے قطرے اس طرح گر تے ہیں جیسے نوگرفتا عروس سحر کی آنکھوں سے آنسو ٹپک رہے ہوں جو کائنات کی تجدید حیات ہیں اور دہر کی شادابی کا باعث۔

درختوں کی آڑ سے آفتاب طلوع ہو رہا ہے اس کی دھندلی کرنوں نے تعاقب تاریکی شروع کر دیا جیسے گناہگاری کے اہرمن کے پیچھے آسمانی فرشتے بھاگ رہے ہوں اس کے ناپاک وجود سے کائنات کو پاک کرنے میں کوشاں ہوں۔

سنہرے اور قرمزی بادل آسمان پر لہرا رہے ہیں وسیع خلاؤں میں بار بار چکر کاٹتے ہیں جیسے مقدس روحیں مصروف گلگشت چمن ہوں فضائے لامحدود میں اڑ کر جو بار نور پھیلا رہی ہو۔

غنچے کھل کھل کر پھول بن رہے ہیں ان کی تیز اور سہانی خوشبو دور دور تک مہک رہی ہے۔ جیسے کوئی جل پری مشکیں لباس میں ملبوس ہواؤں میں اڑ رہی ہو سب کو مدہوش اور سرشار کر رہی ہو۔



# جستجوئے سکوں

میری تھکی ہوئی روح متلاشی سکون ہے اور تنگ آیا ہوا دل اطمینان کا متجسس۔

جب نسیم سحر شرمیلی سرسراہٹ سے غنچوں میں سے گزرتی ہے تو نہ معلوم لہجہ سرگوشی میں ان سے کیا کہہ دیتی ہے کہ وہ فرط مسرت سے کھلکھلا اٹھتے ہیں ایک انداز بے خودی میں تالیاں بجانے لگتے ہیں؟

اللہ! مجھے تو یہی محسوس ہوتا ہے کہ شاید نسیم سحر نے ان سے کوئی راز کہہ دیا ہے۔ انہیں محسوس ہوتا ہے کہ شاید نسیم سحر نے ان سے کوئی راز کہہ دیا ہے۔ انہیں امن و سکون کا پتہ بتا دیا ہے۔

لیکن جب یہی غنچے پھول بن جاتے ہیں حد سے زیادہ کھل کر فضا میں منتشر ہو جاتے ہیں تو میری مایوسی کا کوئی ٹھکانہ نہیں رہتا آہ! دل بے قرار و تشنہ سکون!

سمندری لہریں اک عالم بے نیازی میں آگے بڑھتی ہیں گردوپیش سے بے خبر قہقہے لگاتی ہوئی آگے جاتی ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ آشنائے سکون ہیں اور بہرہ اندوز راحت قلبی۔

لیکن معبود! جب وہ ساحل سے ٹکرا کر پاش پاش ہو جاتی ہیں ایک مشت خاک اور سمندری جھاگ میں تبدیل ہو جاتی ہیں تو مجبوراً مجھے اپنی رائے بدلنی پڑتی ہے آہ! وہ تو جان شیریں دے کر بھی سکون قلبی نہ پا سکیں۔ دم واپسیں بھی تو انہیں طمانیت نہ نصیب ہو سکی۔

روشن اور چاندنی راتوں میں جب چاند آہستہ آہستہ راستے طے کرتا ہے جیسے ملکہ قدرت آسمانی فضاؤں کی سیر کر رہی ہو۔ روح کی طرح مبارک اور نغمے کی طرح معصوم ماہ پوری شوخی پر ہوتا ہے اور تا حد امکان مسرور و خندہ زن۔

گویا سکون قلب سے مالا مال ہے اور لطف حیات سے پوری طرح بہرہ اندوز لیکن اسی سمے! آہ اسی لمحے! اک کالا ابر اسے نگاہوں سے پوشیدہ کر دیتا ہے اور خلائے

آسمان میں نہاں۔

چاند کی تابانی غائب ہو جاتی ہے اور چاندنی مفقود از نظر اس وقت میری ناکامی کی انتہا نہیں رہتی! مالک!

ماہ منور بھی تو سکون قلب سے محروم ہے۔

ارغوانی آسمان پر ستارے جگمگاتے رہتے ہیں طلوع آفتاب کی زریں کرنیں احاطہ کائنات گھیر لیتی ہیں اور روپہلی و قرمزی بادل صفحہ آسمان پر اس طرح اڑتے پھرتے ہیں جیسے سفید پروں والے فرشتے مصروف خرام ہوں۔

مگر آہ! میرا مایوس دل! وہ تو اب بھی تشنہ ہے اور طمانیت کی پھوار کے لئے بے قرار! جیسے پر سکوت ساز کے سینے میں نغمہ لرز رہا ہو۔

تو مالک! تیری اس وسیع کائنات میں کہیں سکون کا وجود بھی ہے یا نہیں؟

میری روح اس کی جستجو میں خیاباں کے چکر کاٹ رہی ہے دل مضطر حد سے زیادہ مضطرب ہے اور بے چین۔

☆☆☆☆☆

# لمحہ نشاط آگیں

وہ پر کیف و روح پرور لمحہ!

خزاں کے دھندلے آسماں پر ستارے رقص کر رہے تھے۔ چاند بادلوں سے آنکھ مچولی کھیل رہا تھا اور ہوا شرمیلی سرسراہٹ سے درختوں میں چھپی ہوئی چل رہی تھی جیسے کوئی معصوم حسینہ دلہن جھجک جھجک کر آگے بڑھ رہی ہو۔

اف! وہ لمحہ کیف انگیز! جو خواب کی طرح خوش گوار تھا اور موسیقی جیسا لطیف، جھیل کے ساکت پانی پر چاندنی ناچ رہی تھی۔ نیند کا فرشتہ اپنے سفید پر پھیلائے ہوئے تھا اور ہر چہار طرف ہلکی ہلکی مدہوشی چھا رہی تھی۔

جیسے کسی خواب آور نغمے کے زیر اثر کائنات بے خود ہو اور سرشار۔

وہ لمحہ نشاط انگیز! جو تبسم جیسا خوبصورت تھا اور برق جیسا حسین! جھاڑیوں میں کہیں کہیں جگنو چمک رہے تھے دور بام کے درختوں سے کوئل بار بار کوک اٹھتی۔ اس کی آواز موسم بہار کی پھوار کی طرح روح پر چھا جاتی ہوا میں ارتعاش پیدا ہو رہا تھا اور فضا میں مسلسل لرزش۔

جیسے ننھی ننھی بوندیں آبشار میں گر کر ہلکی ہلکی لہریں بناتی ہیں۔

وہ لمحہ نشاط آگیں! جو قوس وقزح کی طرح رنگین تھا اور شفق کی طرح دلفریب!

☆☆☆☆☆

## "راہبر"

میں حیات کی طویل گھاٹیوں کو عبور کر رہی تھی اس کی بے پناہ وادیوں کو طے کر رہی تھی تمہاری راہبری میں خوشی خوشی آگے بڑھتی اور سنبھل سنبھل کر چل رہی تھی۔

یہاں کے پر خطر راستے میرے لئے بے معنی کھیل تھے اور پیچیدہ شاہراہیں وجہ انبساط و سرور!

دہر کا ذرہ ذرہ میری مسرتوں کا شریک تھا۔ حسین تتلیاں اپنے سنہری پر پھڑ پھڑا کر اظہار شادمانی کرتیں اور جگمگاتے ہوئے تارے ہنس ہنس کر اپنی شادکامی کا یقین دلاتے! تمہاری معیت میں سفر حیات مجھے ایک سہانا سا خواب معلوم ہوتا تھا ایک حسین و پر کیف خواب!

لیکن اب! جب کہ حیات کا کٹھن سفر شروع ہوا یہ آبلہ پا اور بے بال و پر کر دینے والا سفر! جہاں چپے چپے پر تکالیف کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور ہر گام پر روح فرسا مناظر کا مشاہدہ۔

تو کسی پوشیدہ طاقت نے تمہیں مجھ سے دور کر دیا اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے علیحدہ۔

اف! ایک بے کس سے اس کا آخری سہارا بھی چھوٹ گیا! اس کے سرمایہ حیات کو اس سے چھین لیا گیا۔

اب میں اکیلی ہوں، اس برگ خزاں رسیدہ کی طرح جسے بگولوں نے لق و دق صحرا میں لا پھینکا ہو اپنی تنہائی کے خیال سے متوحش ہوں اور تمہاری آمد کی منتظر کہ شاید کبھی تمہیں میری بے بسی پر رحم آ جائے اور تم اس طرف آ نکلو آہ یہ جانتے ہوئے بھی کہ یہ محض خیال ہی خیال ہے۔ مجھے تمہارا انتظار ہے۔ شاید انتظار!

وہ عہد مسرت و انبساط ختم ہو چکا۔ اب نا امیدی کا حصار ہے اور ہجوم پریشانی! آہ میرا دل افسردگی کی گہرائیوں میں تیر رہا ہے میرے مشفق راہبر! عزیز ترین دوست! جب فنا کے لرزہ خیز ہاتھ مجھے ان فضاؤں میں پہنچا دیں گے جن سے میں مانوس

نہیں! جہاں کی ہر شے میرے لئے اجنبی ہوگی اور ہر ہستی بیگانہ۔ جہاں ایک مہیب سا خوف فضا میں سانس لے رہا ہوگا اور ہر طرف شب یلدا کی سی تیرگی!

کیا وہاں! اس وقت بھی تم میری مدد کو نہ آؤ گے۔ میری آخری منزل کے آخری مدد کو نہ آؤ گے۔ میری آخری سانس منزل کے آخری مددگار بن کر مجھے اپنی پناہ میں نہیں لوگے؟

کیا میرا انتظار! میرا بڑھتا ہوا انتظار! اس وقت بھی مبدل بہ مسرت ونشاط نہ ہوگا!

آہ! میرے مونس اور ہمدرد جو کچھ ہو تو اور صرف تم ہی ہو!

☆☆☆☆☆

# دل کی کلی

خشک اور مرجھائے ہوئے پتوں کی جگہ بہار کی شاداب کونپلوں نے لے لی تھی۔وہ پھول جو کبھی دل شکستہ ہو کر گر گئے تھے آج نئی نئی چٹکیلی کلیوں کی شکل میں دکھائی دے رہے تھے، ہر طرف مسرت وشادمانی کا دور دورہ تھا اور رعنائی وکیف آفرینی بہار۔

ایک تختہ گلاب سے بلبل شیدا نے اپنا راگ شروع کر دیا جیسے بہار کی دیوی نغمات شادمانی گا رہی ہو وہ اپنے گزشتہ مصائب بھول چکی تھی اور دور خزاں، حرف غلطی کی طرح اس کے دل سے محو ہو گیا تھا اب وہی عندلیب خوشنوا تھی اور وہی اس کے ترانہ ہائے بہار۔

اس کے ننھے سے قلب کا مسرتوں نے حصار کر لیا تھا اور غنچے کھل کھل کر پھول بن رہے تھے۔لیکن وہ کھلے تو تھے خواہ اک عارضی عرصہ کے لئے ہی بلبل شیدا مسرور تو تھی خواہ وہ مسرت برق آسا ہی کیوں نہ تھی۔

مگر وہ محروم تمنا اور ناکام آرزو کیا کرے؟ جس کے دل حزیں کو کبھی کھلنا نصیب ہی نہ ہوا ہو جس کی قلبی گہرائیوں میں ہر وقت خزاں ہی چھائی رہتی ہے۔

جس طرح روشنی کی کرنیں تعاقب تاریکی کر کے اسے مٹا دیتی ہیں امید کی کرن میرے غم رسیدہ قلب کو بھی جگمگایا کرتی تھی۔اپنی دنیائے تخیل میں میں مسرور تھی اور خواہشوں کے بر آنے کی غلط توقع میں شاد وشاد۔قوس وقزح جیسی رنگین! اور صبح درخشاں جیسی سہانی تمنائیں وہ عرصہ دراز تک میرے دل میں پرورش پاتی رہیں لیکن لذت بہار سے آج تک محروم اور شرمندہ تکمیل ہونے سے معذور۔

آہ! استبداد وقت نے تو ان کے مدھم سے نقش بھی مٹا دیئے جیسے کسی مجذوب کی آواز فضا میں تھرتھرا کر غائب ہو جاتی ہے اسی طرح میری آرزوؤں نے بھی ساتھ چھوڑ دیا۔پھر واپس لوٹ کر نہ آنے کے لئے۔

ہر آنے والی شب ظلمت بداماں بن کر آتی ہے کسی خفتہ بخت کے نصیب کی طرح

سیاہ و تاریک میرے الم رسیدہ دل پر بھی یاس کی سیاہی چھا رہی ہے اور اس کی مرجھائی ہوئی کلی۔ آہ! اس کی تو پنکھڑیاں منتشر ہیں اور بڑھتی ہوئی ناکامیوں کی شاکی۔

اسے تو شاید زندگی کی بڑی سے بڑی فصل بہار بھی نہ کھلا سکے۔

☆☆☆☆☆

# انقلاب

بہار جو ہر سال کائنات کو رشک ارم بنا دیتی تھی آج پورے وقار سے جلوہ گر عالم ہے مع اپنی رعنائیوں اور کیف آفرینیوں کے۔

گھنی جھاڑیوں میں بلبل اس کے خیر مقدم کے ترانے گا رہی ہے کوئل کی کوک ہے اور پتوں کا رقص! ناچتا ہوا سبزہ ہے اور عالم بے خودی میں اڑتے ہوئے بال

دنیا حسن بن صباح کی روایتی جنت سے بڑھ کر خوشنما معلوم ہوتی ہے جیسے ایک چشمہ مسرت پھوٹ پڑا ہو اور ہر تشنہ مسرت کو مدہوش و سرشار کر رہا ہو۔

لیکن مجھے تو اس کے ہنسنے کے انداز میں کسلمندری نظر آتی ہے جیسے تمہارے دائمی مسکن پر رنج و تاسف کے چھینٹے اڑاتا بہہ رہا ہو۔

مجھے تو اس بہار میں بھی آمیزش خزاں معلوم ہوتی ہے جبھی تو بلبل کے میٹھے گیتوں میں درد کا عنصر ہے۔ کوئل کی کوک سراپا سوز ہے اور اڑتے ہوئے بادل بادل گرفتہ۔

میرا دل جو کبھی حد سے بڑھ کر پرسکون تھا اور طمانیت قلبی سے مالا مال! آج ریت کے ذروں کی طرح پریشان ہے اور گرجتی ہوئی موجوں کی طرح بے قرار۔

آہ! تمہارے بعد تو اس کی شوریدگی بڑھتی جاتی ہے اور تڑپ ہر لحظہ بہ لحظہ افزوں تر میں ہر روز دیکھتی تھی کہ حد سے زیادہ کھلے ہوئے پھول مرجھا جاتے ہیں اور پتیاں ہوا میں اڑ جاتی ہیں فضاؤں میں منتشر ہو جاتی ہیں اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے غائب از نظر۔

لیکن مجھے یہ نہیں معلوم تھا کہ تمہیں کھو کر میرا مسرور دل بھی یوں ہی پژمردہ ہو جائے گا۔ ریزہ ریزہ ہو جائے گا اور ہمیشہ کے لئے راحت و سکون سے محروم۔

قطرات شبنم کو گلاب کی پتیوں پر لرزاں دیکھ کر میں افسردہ ہو جاتی تھی اور شعاع آفتاب میں جذب ہوتے دیکھ کر پژمردہ!

لیکن مجھے اس بات کا خیال ہی کب تھا کہ تمہاری مقدس یاد میں مجھے بھی آنسو

بہانے پڑیں گے قطرات شبنم کی طرح تھرتھراتے آنسو! جو میری نذر عقیدت ہوں گے اور دنیائے فانی کا آخری تحفہ۔

دیوار پر کانپتے ہوئے سائے اکثر مجھے متوجہ کر لیتے تھے کہ کہیں بے قرار روح تلاش سکون میں تو نہیں بھٹک رہی غیر مرئی وادیوں کی کوئی ہستی راستہ تو نہیں بھول گئی۔

لیکن آج! میری روح بھی اسی طرح بھٹک رہی ہے تمہاری تلاش میں مسلسل چکر کاٹتی ہے اور مایوس ہو کر لوٹ آتی ہے مجبوروں کا تمنا۔

آہ! مجھے کیا معلوم تھا کہ موت اس قدر حائل راز ہائے سربستہ ہے۔ اتنی سبب مفقود سکون ہے اور ایسی وجہ انقلاب!

☆☆☆☆☆

# شیطان

سمعان پادری روحانیات کی باریکیوں کا عالم تھا اور الہوتی مسائل کا بحر بیکراں، صغیرہ و کبیرہ گناہوں کا رمز شناس اور دوزخ، اعتراف اور بہشت کے رازوں کا امین!

وہ شمالی لبنان کے ایک ایک گاؤں میں جاتا، وعظ کہتا اور لوگوں کو شیطانی پھندوں سے نکال کر ان کی ذہنی بیماریوں کا علاج کرتا۔ اس کی ان کوششوں نے شیطان کو اس کا دشمن بنا دیا اور شب و روز اس سے برسرِ پیکار رہنے لگا۔

دیہاتی، سمعان پادری کی بے انتہا عزت کرتے اور سونے چاندی کے عوض اس کی دعائیں اور نصیحتیں حاصل کر کے خوش ہوتے۔ ان میں سے ہر ایک پہل کرتا کہ اپنے درختوں کے بہتر سے بہتر پھل اور اپنے کھیتوں کی بہتر سے بہتر پیداوار اس کی خدمت میں پیش کرے۔

موسم خزاں کا ذکر ہے! ایک دن سمعان پادری اپنے گاؤں کی طرف جاتے ہوئے، جوان پہاڑوں اور وادیوں میں تنہا واقع تھا، کسی ویران مقام سے گزر رہا تھا کہ سڑک کی طرف سے ایک دردناک آواز اس کے کان میں آئی۔ اس نے مڑ کر دیکھا: ایک برہنہ شخص پتھروں پر پڑا تھا، اس کے سر اور سینہ کے گہرے زخموں سے جیتا جیتا خون نکل رہا تھا اور وہ التجا آمیز لہجہ میں پکار رہا تھا:

''مجھے بچاؤ! میری مدد کرو! میں مر رہا ہوں، مجھ پر رحم کھاؤ!''

سمعان پادری اس منظر سے حیرت زدہ ہو کر ٹھہر گیا۔ اور اس درد سے بے چین شخص کی طرف دیکھا۔ پھر اپنے دل میں کہنے لگا:

''یہ کوئی سنگدل ڈاکو ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس نے کسی راہ چلتے کو لوٹنا چاہا، لیکن وہ اس پر غالب آ گیا یہ اس وقت نزع کے عالم میں ہے، اگر میری موجودگی میں مر گیا تو میں ناکردہ گناہ، خواہ مخواہ اس جرم میں پکڑا جاؤں گا۔''

وہ آگے بڑھنا چاہتا تھا کہ مجروح نے یہ کہہ کر اسے روک لیا:

"مجھے تنہا نہ چھوڑ! تو مجھے جانتا ہے اور میں تجھے جانتا ہوں۔ اگر تو مجھے چھوڑ کر چلا گیا تو میں یقیناً مر جاؤں گا"

پادری کی رنگت پیلی پڑ گئی اور ہونٹ کانپنے لگے، اس نے خود سے کہا:

"میرا خیال ہے کہ یہ ان دیوانوں میں سے ایک دیوانہ ہے، جو جنگل جنگل بھٹکتے پھرتے ہیں۔"

اس نے اپنے خیالات کا رخ بدلا اور پھر اپنے دل سے کہنے لگا:

"اس کے زخموں کا منظر مجھے خوفزدہ کر رہا ہے۔ لیکن میں اس کے ساتھ کیا سلوک کروں؟ روحانی طبیب جسمانی بیماریوں کا علاج نہیں کرسکتا۔"

پادری نے جانے کے ارادہ سے دو چار قدم اٹھائے اور مجروح پتھر کو پگھلا دینے والی آواز میں چلایا:

"میرے قریب آ! ہم دونوں عرصہ دراز سے ایک دوسرے کے دوست ہیں، تو سمعان پادری ہے پاکباز اعظم! اور میں میں نہ چور ہوں، نہ دیوانہ! میرے پاس آ! اور مجھے اس ویران جنگل میں تنہا مرنے کے لئے نہ چھوڑ! میرے نزدیک آ! تاکہ میں تجھے بتاؤں میں کون ہوں؟"

سمعان پادری مجروح کے پاس گیا اور جھک کر اسے نہایت غور سے دیکھا۔ اس کے خد وخال عجیب وغریب تھے، جن سے ذہانت کے ساتھ عیاری، دل کشی کے ساتھ کراہت اور نرمی کے ساتھ خباثت نمایاں تھی۔ پادری جھجک کر پیچھے ہٹا اور چلایا:

"تو کون ہے؟"

مجروح نے دھیمی آواز میں کہا:

"مقدس باپ! خوف نہ کھا! ہم دونوں بہت پرانے دوست ہیں۔ مجھے اٹھا اور کسی قریبی نہر پر لے جا کر اپنے رومال سے میرے زخم دھو دے۔"

پادری نے بلند آواز میں کہا:

"مجھے بتا کہ تو کون ہے؟ میں تجھے نہیں جانتا اور نہ مجھے یہ یاد پڑتا ہے کہ میں نے اپنی زندگی میں تجھے کبھی دیکھا ہے!"

مجروح نے جواب دیا، اس طرح کہ موت کی خرخراہٹ اس کی آواز میں شامل تھی۔

"تو جانتا ہے کہ میں کون ہوں؟ تو مجھ سے ہزاروں دفعہ ملا ہے اور ہر جگہ تو نے میری صورت دیکھی ہے۔ میں مخلوق میں سب سے زیادہ تجھ سے قریب ہوں بلکہ میں تجھے تیری زندگی سے زیادہ عزیز ہوں۔"

پادری نے چلاتے ہوئے کہا:

"تو جھوٹا اور فریبی ہے، حالانکہ مرنے والے کو سچ بولنا چاہئے! میں نے اپنی زندگی میں کبھی تیری صورت نہیں دیکھی بتا! تو کون ہے؟ ورنہ میں تجھے چھوڑ کر چلا جاؤں گا اور تو خون بہتے بہتے، مر جائے گا۔"

مجروح نے قدرے حرکت کی اور پادری کی آنکھوں کو نہایت غور سے دیکھنے لگا۔ اس کے لبوں پر معنی خیز تبسم نمودار ہوا اور اس نے نرم، شیریں اور گہری آواز میں کہا:

"میں شیطان ہوں!"

پادری نے ایک ہولناک چیخ ماری، جس سے وادی کا ذرہ ذرہ لرز اٹھا پھر اسے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے لگا۔ اس فیصلہ کی روشنی میں، جو گاؤں کے کلیسا کی دیواروں پر لٹکا ہوا تھا، اس نے دیکھا کہ مجروح کا جسم اپنی ترکیب اور آثار کی بنا پر ابلیسی ہیت پر منطبق ہوتا ہے۔ کانپتے ہوئے چلایا:

"اللہ نے مجھے تیری جہنمی صورت اس لئے دکھائی ہے کہ میرے دل میں تیری طرف سے کراہت اور بڑھ جائے۔ تجھے ابد الآباد تک مردود و ملعون ہی رہنا چاہئے!"

شیطان نے کہا:

"مقدس باپ! جلد بازی سے کام نہ لے اور بے ہودہ گفتگو میں وقت ضائع نہ کر! میرے قریب آ اور اس سے پہلے کہ میری زندگی، خون کی شکل میں، میرے جسم سے بہہ جائے، میرے زخموں پر مرہم رکھ!"

پادری نے جواب دیا:

"وہ ہاتھ، جو روزانہ خداوندی قربانیوں کے لئے اٹھتا ہے تیرے جہنمی شراروں سے بنے ہوئے جسم کو نہیں چھو سکتا۔ تو زمانہ کا دشمن اور انسانیت کی بربادی کے درپے ہے، اس لئے تجھے مرنا ہی چاہئے، اس حالت میں کہ زمانہ کی زبانیں تجھ پر لعنت بھیجیں اور دنیا کے ہونٹ تجھے ملامت کریں۔"

بے چین ہو کر شیطان نے کہا:

"تو نہیں جانتا کہ کیا کہہ رہا ہے؟ اور تجھے نہیں معلوم کہ تو کس گناہ کا مرتکب ہو رہا ہے؟ سن! میں تجھے اپنی کہانی سناتا ہوں۔ آج میں ان وادیوں میں تنہا چلا جا رہا تھا۔ جب یہاں پہنچا تو کم ظرف فرشتوں کی ایک جماعت سے دوچار ہوا۔ وہ سب کے سب مجھ پر ٹوٹ پڑے اور مجھے بری طرح زخمی کر دیا۔ اگر ان میں سے ایک فرشتہ کے پاس دودھاری تلوار نہ ہوتی، تو میں یقیناً ان سب کو مار گراتا، لیکن مسلح کے مقابلہ میں نہتا کیا کر سکتا ہے؟"

شیطان تھوڑی دیر کے لئے خاموش ہو گیا اور اس نے اپنا ہاتھ پہلو کے ایک گہرے زخم پر رکھ لیا۔ دوبارہ اس نے کہنا شروع کیا:

"لیکن وہ مسلح فرشتہ، جس کے متعلق میرا خیال ہے کہ میکائیل تھا، بڑا اچھا تیتا اور تلوار چلانے میں کمال رکھتا تھا۔ یہ واقعہ ہے کہ اگر میں زمین پر نہ گر پڑتا اور میری حالت مردوں کی سی نہ ہو جاتی تو میرا ایک ایک عضو علیحدہ نظر آتا۔"

فتح مندانہ لہجہ میں پادری نے کہا:

''خدا میکائیل کا مرتبہ بلند کرے کہ اس نے انسانیت کو اس کے بدترین دشمن سے نجات دلا دی۔''

شیطان نے جواب دیا۔

''انسانیت سے میری دشمنی اس قدر اندھی نہیں ہے۔ جس قدر تیری دشمنی خود اپنی ذات سے ہے۔ تو میکائیل کو مبارک باد دے رہا ہے حالانکہ اس نے تیرے ساتھ رزمہ برابر سلوک نہیں کیا، اور بیچارگی کے عالم میں میرے نام پر لعنت بھیج رہا ہے، حالانکہ میں تیری راحت و کامرانی کا سبب تھا اور ہوں۔ کیا تو میری عنایتوں اور احسانوں سے انکار کر رہا ہے؟ ایسی حالت میں جبکہ تو میرے ہی سایہ میں پل رہا ہے! کیا یہ میرا ہی وجود نہیں ہے؟ جس نے تیرے لئے ایک پیشہ وضع کیا؟ کیا یہ میرا نام نہیں ہے، جس نے تیرے اعمال کے لئے ایک ضابطہ بنایا؟ کیا میرے ماضی نے تجھے میرے حال اور مستقبل سے بے نیاز کر دیا ہے؟ کیا تیری دولت و ثروت اس حد کو پہنچ گئی ہے کہ اب اس میں اضافہ کی مطلق گنجائش نہیں؟ کیا تو نہیں جانتا کہ تیرے بیوی بچے اور عزیز و اقارب مجھے کھو دینے سے اپنا رزق کھو دیں گے۔ بلکہ میرے مرنے سے بھوکوں مر جائیں گے؟ تو کیا کرے گا اگر مشیت مجھے فنا کر دے گی؟ کون سا پیشہ اختیار کرے گا، اگر زمانہ کی آندھیاں میرے نام کو مٹا ڈالیں گی؟ تو لوگوں کو میری پیدا کردہ مصیبتوں اور پھندوں سے بچانے کے لئے پچیس برس سے ان کوہستانہ دیہاتوں میں گھومتا پھر رہا ہے۔ اور لوگ تیرے وعظوں کو دولت اور غلہ کے عوض خرید رہے ہیں۔ بتا! اگر کل انہیں یہ معلوم ہو گیا کہ ان کا دشمن شیطان مر گیا ہے اور اب وہ اس کے پھندوں سے آزاد ہیں تو وہ تجھ سے کیا خریدیں گے؟ اگر تیرا یہ وظیفہ، جو شیطان سے مقابلہ کرنے کے سلسلہ میں تجھے ملتا ہے، اس کے مرنے سے بند ہو گیا تو لوگ تجھے کس بات کا وظیفہ دیں گے؟ تو کہ لاہوتی مسائل کا رمز شناس ہے، کیا نہیں جانتا کہ شیطان کا وجود ہی اس کے دشمنوں پادریوں کی تخلیق کا

سبب ہے اور یہ پرانی عداوت گویا ایک مخفی ہاتھ ہے، جو سونے چاندی کو ایمان پرستوں کی جیب سے واعظوں اور مرشدوں کی جیب میں منتقل کرتا ہے؟ تو کہ مجھ بوجھ والا عالم ہے کیا نہیں جانتا کہ سبب کے زوال سے مسبب خود بخود زائل ہو جاتا ہے؟ پھر تو میرے مرنے سے کیوں خوش ہے؟ جبکہ میری موت تجھے اپنے مرتبے سے گرا دے گی، تیرا رزق بند کر دے گی اور تیرے بیوی بچوں کے منہ سے روٹی کا ٹکڑا چھین لے گی۔"

شیطان ایک منٹ کے لئے خاموش ہو گیا اس کے چہرہ پر مہربانی کے بجائے استقلال کے آثار نمایاں ہوئے، اور اس نے پھر کہنا شروع کیا:

"دیکھ او مغرور جاہل! میں تجھے اس حقیقت کی تصاویر دکھاتا ہوں جس نے میری ہستی کو تیری ہستی میں ضم کر دیا ہے اور میرے وجود کو تیرے وجدان سے مربوط! آفرینش عالم کی ابتدائی ساعت میں انسان سورج کے سامنے کھڑا ہوا اور اپنا ہاتھ اٹھا کر پہلی مرتبہ بلند آواز میں کہا: "آسمان سے پرے، خدائے جلیل ہے، جو نیکی سے محبت کرتا ہے!" پھر اس نے روشنی کی طرف پیٹھ کر لی اور زمین پر اپنا سایہ پڑتے دیکھ کر چلایا" اور زمین کی تہوں میں مردود شیطان ہے، جو بدی سے خوش ہوتا ہے!" اس کے بعد وہ اپنے غار کی طرف چلا، دل ہی دل میں کہتا ہوا: "میں دو ہولناک خداؤں کے درمیان ہوں۔ ایک خدا وہ ہے جس سے میں منسوب ہوں اور دوسرا وہ جو پہلے خدا سے برسرِ پیکار ہے۔ زمانہ پر زمانہ گزرتا چلا گیا، لیکن انسان دو آزاد قوتوں پر گھرا رہا۔ ایک وہ قوت، جو اس کی روح کو بلندیوں پر لے جا کر برکت دیتی ہے اور دوسری وہ قوت، جو اس کے جسم کی تاریکیوں میں گرا کر ملعون بناتی ہے۔ تاہم وہ برکت کے معنی سے واقف تھا، نہ لعنت کے مفہوم سے آشنا۔ بلکہ وہ ان دونوں قوتوں کے درمیان اس درخت کی مثال تھا، جو گرمی اور جاڑے کے درمیان ہو گرمی، جو اسے دھانی پوشاک پہناتی ہے اور جاڑا، جو اسے ننگا بوچا کر دیتا ہے۔ آخر کار جب

وہ صبح تمدن الفت بشری سے دوچار ہوا تو پہلے اس نے خاندان کی بنیاد ڈالی پھر قبیلہ کی۔ اب اس کے مشاغل، میلانات کے فرق کی بناء پر، متفرق ہو گئے اور صنعتیں، مزاج و مذاق کے اختلاف کی بنا پر مختلف۔ چنانچہ ایک قبیلہ کے بعض افراد نے کھیتی باڑی کا پیشہ اختیار کر لیا اور بعض نے معماری کا۔ بعض کپڑا بننے لگے اور بعض کانیں کھودنے لگے۔ اسی قدیم زمانہ میں کہانت نمودار ہوئی اور یہ پہلا پیشہ تھا، جسے انسان نے بغیر کسی فطری ضرورت کے ایجاد کیا۔

شیطان ایک منٹ تک خاموش رہا۔ اس کے بعد اس نے ایک قہقہہ لگایا، جس سے وادی کا گوشہ گوشہ گونج اٹھا۔ اس نے کراہتے ہوئے اپنے پہلو کو ہاتھ سے دبا لیا، گویا قہقہہ نے اس کے زخموں کے منہ کھول دیئے اور سمعان پادری کو غور سے دیکھتے ہوئے کہنے لگا:

"کہانت نے اس زمانہ میں جنم لیا، لیکن کس طرح؟ یہ بھی ابھی بتاتا ہوں۔ دنیا کے اس ابتدائی قبیلہ میں ایک شخص لاویس تھا، میں نہیں سمجھ سکا اس نے یہ عجیب و غریب نام اپنے لئے کیوں پسند کیا تھا؟"

بہر حال وہ نہایت ذہین مگر نہایت جھوٹا اور سست آدمی تھا، جسے زراعت، معماری، گلہ بانی، شکار غرض ہر کام سے نفرت تھی، جس میں قوت بازو یا جسمانی حرکت کی ضرورت ہو اور چونکہ اس زمانہ میں بغیر ہاتھ پاؤں ہلائے رزق ملنا دشوار نہیں، ناممکن تھا۔ اس لئے اس کی اکثر راتیں بھوک کی شدت سے جاگتے کٹتی تھیں۔ ایک دفعہ کا ذکر ہے گرمیوں کی رات تھی۔ اس قبیلہ کے افراد اپنے سردار کے مکان کے گرد بیٹھے، اپنی اپنی زندگی کے واقعات دہرا رہے تھے اور اس انتظار میں تھے کہ نیند آ جائے۔ اچانک ان میں سے ایک شخص کھڑا ہوا، اور چاند کی طرف اشارہ کر کے خوفناک آواز میں چلانے لگا:

"ذرا چاند دیوتا کو تو دیکھو! اس کا چہرہ کتنا ماند پڑ گیا ہے اور روشنی کس حد تک زائل

ہو گئی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آسمانی گنبد میں ایک سیاہ پتھر لٹک رہا ہے۔"

لوگوں نے چاند پر اپنی نگاہیں جمائیں اور یہ دیکھ کر کہ ان کی راتوں کا دیوتا آہستہ آہستہ ایک سیاہ کرہ کی شکل اختیار کرتا جا رہا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ نہ صرف یہ کہ زمین کی رنگت بدل رہی ہے، بلکہ وادیاں اور ٹیلے بھی ایک سیاہ چادر میں چھپتے جا رہے ہیں، خوف و دہشت سے کانپنے چلانے لگے، گویا دست ظلمت نے ان کے دلوں کو دبوچ لیا ہے۔

اس وقت لادیص، جو اس سے پہلے کئی بار کسوف و خسوف کے مناظر دیکھ چکا تھا، آگے بڑھا اور لوگوں کے وسط میں جا کر ہاتھ اوپر کی طرف اٹھا دیئے۔ اس نے بلند آواز میں کہا، جس سے اس کی ذہانت، تصنع اور عیاری صاف نمایاں تھی۔

"لوگو! سجدہ کرو! سجدہ کرو اور آسمانی امداد کے لئے دعائیں مانگو! اپنی پیشانیاں زمین پر رگڑو کہ بدی کا تاریک دیوتا رات کے روشن دیوتا سے نبرد آزما ہے۔ اگر وہ غالب آ گیا تو ہم مر جائیں گے اور اگر مغلوب ہو گیا تو زندہ بچ جائیں گے۔ سجدہ کرو! دعائیں مانگو! اپنی پیشانیاں زمین پر رگڑو، بلکہ اپنی آنکھیں بند کر لو اور سجدہ سے سر نہ اٹھاؤ! اس لئے کہ اگر تم میں سے کسی نے تاریکی کے دیوتا کو روشنی کے دیوتا سے لڑتے دیکھ لیا تو وہ اپنی بصارت و بصیرت کھو دے گا اور آخر عمر تک اندھا اور پاگل ہو رہے گا۔"

لوگو! سجدہ کرو اور اپنے دلوں کی قوت سے روشنی کے دیوتا کو اس کے دشمن کے خلاف مدد پہنچاؤ۔ لادیص اسی لہجہ میں بولتا رہا۔ وہ اپنے دماغ سے نئے نئے الفاظ تراش رہا تھا، جو اس رات سے پہلے کسی نے نہیں سنے تھے۔ یہاں تک کہ آدھا گھنٹہ گزر گیا اور چاند اپنی اصلی حالت پر آ گیا۔ اب لادیص کی آواز پہلے سے زیادہ بلند ہو گئی اور اس نے مسرت و کامرانی کے لہجہ میں کہا:

"لوگو! اٹھو اور دیکھو! رات کا دیوتا اپنے شریر دشمن پر غالب آ چکا اور اب ستاروں

کی سیر میں مصروف ہے۔ تمہیں معلوم ہونا چاہئے کہ تم نے اپنی نمازوں اور دعاؤں سے رات کے دیوتا کو مدد پہنچا کر خوش کیا ہے، یہی وجہ ہے کہ اس وقت تم اسے زیادہ روشن اور تابناک دیکھ رہے ہو۔"

لوگوں نے سجدہ سے سر اٹھایا اور چاند کو نہایت غور سے دیکھنے لگے۔ اس کی روشن شعاعوں نے ان کے خوف و اضطرات کو مسرت اور اطمینان سے بدل دیا اور وہ مارے خوشی کے اچھلنے کودنے اور ناچنے گانے لگے۔ وہ اپنی لکڑیوں سے تانبے اور لوہے کے گھنٹے بجا رہے تھے اور وادی کی تمام فضا ان کی پر مسرت چیخ پکار سے گونج رہی تھی۔

اسی رات قبیلہ کے سردار نے لاویص کو بلایا اور کہا:

"آج کی رات تم نے وہ کام کیا ہے، جو تم سے پہلے کوئی انسان نہ کر سکا۔ تم زندگی کے ان اسرار سے واقف ہو، جو تمہارے سوا، ہم میں سے کوئی نہیں جانتا۔ خوش ہو جاؤ! کہ آج سے میرے بعد اس قبیلہ کے سب سے بڑے آدمی تم ہو۔ میں لوگوں سے اگر اپنی بہادری اور قوت کی بنا پر ممتاز ہوں تو تم اپنی عقل و فراست کے لحاظ سے ہم سب پر فوقیت رکھتے ہو۔ یہی نہیں بلکہ تم میرے اور دیوتاؤں کے درمیان ایک واسطہ ہو۔"

تم مجھے ان کی مرضی سے باخبر کرو گے، ان کے اعمال و اسرار مجھ پر ظاہر کرو گے اور مجھے مشورہ دو گے کہ میں ان کی محبت و خوشنودی حاصل کرنے کے لئے کیا کروں؟

لاویص نے جواب دیا:

"دیوتا جو کچھ مجھے خواب میں بتائیں گے، میں بیداری میں حضور سے عرض کر دوں گا اور جو راز وہ مجھ پر منکشف کریں گے، میں آپ پر ظاہر کر دوں گا۔"

ہاں! میں آپ کے اور دیوتاؤں کے درمیان ایک واسطہ ہوں۔

سردار کی باچھیں کھل گئیں اور اس نے لاویص کو دو نہایت شاندار گھوڑے، سات

بچھڑے، سات بھیڑیں اور ستر بکریاں عطا فرما کر کہا:

"قبیلہ کے لوگ تمہارے لئے ایک ایسا ہی مکان تیار کر دیں گے، جیسا میرا ہے۔ اور ہر موسم کے خاتمہ پر اپنے باغوں کے پھل اور کھیتوں کی پیداوار تمہاری خدمت میں نذرانے کے طور پر پیش کریں گے۔ اس طرح تم سرداروں کی طرح نہایت عزت کی زندگی بسر کرو گے۔"

لاادیس جانے کے لئے اٹھا لیکن سردار نے یہ کہہ کر اسے ٹھہرا لیا:

"لیکن یہ دیوتا کون ہے، جسے تم ہدی کا دیوتا کہتے ہو؟ کیا یہ وہی دیوتا ہے جس نے رات کو روشن دیوتا سے مقابلہ کی جرأت کی تھی؟ ہم نے اس کے متعلق کچھ بھی نہیں سنا، نہ ہمیں اس کے وجود کا علم ہے!"

لاادیس نے تھوڑی دیر سر کھجانے کے بعد جواب دیا:

"پرانے زمانے میں انسان کی پیدائش سے پہلے تمام دیوتا، کہکشاں سے پرے ایک دور دراز مقام پر نہایت امن و خلوص کے ساتھ رہتے تھے۔ مہادیو، جو ان سب کا باپ تھا علم و عمل میں ان سب پر امتیاز رکھتا تھا اور اس نے اپنی ذات کے لئے بعض خداوندی اسرار محفوظ کر رکھے تھے، جو ناموس ازلی کے پردہ میں روپوش ہیں۔ چنانچہ بارہویں زمانہ کے ساتویں عہد میں بعطار نے، جو مہادیو سے نفرت کرتا تھا، بغاوت کی اور اس کے مقابلہ پر آ کر کہا:"

"تو نے ہم سے ہستی، ناموس اور زمانہ کے اسرار پوشیدہ رکھ کر مخلوقات پر اپنا مطلق اقتدار کیوں قائم کر رکھا ہے؟ کیا ہم تیری اولاد نہیں ہیں؟ اور کیا تیری قوت اور دوام میں ہماری شرکت نہیں ہے؟"

مہادیو غصہ سے کانپ اٹھا اور اس نے کہا:

"میں تمام بنیادی اسرار، مطلق اقتدار اور اولین قوت ابدالآباد تک اپنے لئے محفوظ رکھوں گا، اس لئے کہ میں ہی آغاز ہوں اور میں ہی انجام۔"

عطار نے کہا:

"اگر تو اپنی قوت و جبروت تقسیم کرنے پر تیار نہیں تو میں اور میری اولاد تیرے خلاف علم بغاوت بلند کرتی ہے۔"

شدت غضب سے مہادیو اپنے تخت پر کھڑا ہو گیا۔ اس نے ایک ہاتھ سے کہکشاں کی تلوار کھینچی اور دوسرے ہاتھ میں آفتاب کی ڈھال لے لی۔ پھر نہایت خوفناک آواز میں، جس سے دنیا کا ذرہ ذرہ لرز اٹھا، چلایا:

"اچھا! اگر یہ بات ہے تو اے شریر باغی! میں تجھے اس پست و ذلیل دنیا میں پھینکتا ہوں، جہاں تاریکی ہے اور بدبختی۔ جا! اور جب تک سورج راکھ کا ڈھیر اور ستارے فضا کے منتشر ذروں میں تبدیل نہ ہو جائیں، وہاں اپنی جلاوطنی کے دن، آوارگی و گم کردہ راہی میں گزار!"

اسی لمحہ عطار دیوتاؤں کے مسکن سے، اس پست عالم میں پھینک دیا گیا، جہاں خبیث روحیں رہتی ہیں اور اس نے مہادیو کے دوامی اسرار کی قسم کھا کر فیصلہ کیا کہ وہ ابد تک اپنے باپ اور بھائیوں کے خلاف آمادہ پیکار رہے گا۔ اور ہر شخص کو گمراہ کرے گا، جو اس کے باپ سے محبت کرتا ہے یا اس کے بھائیوں کا ارادت مند ہے۔

سردار کا رنگ زرد پڑ گیا اور اس نے ماتھا سکیڑ کر کہا:

"اچھا! تو بدی کے دیوتا کا نام عطار ہے" لادیس نے جواب دیا۔

"اس کا نام عطار اس وقت تھا، جب وہ دیوتاؤں کے مسکن میں رہتا تھا، لیکن اس عالم میں پھینک دیئے جانے کے بعد اس نے اپنے بہت سے نام رکھ لئے ہیں۔ مثلاً معلز بول، ابلیس، مطنائیل، بلیال، زمیال، اہرمن، مارہ، ابدون اور شیطان لیکن ان سب میں زیادہ مشہور نام شیطان ہے!

سردار نے شیطان کا نام کئی بار دوہرایا۔ اس کی آواز اس طرح کانپ رہی تھی کہ

معلوم ہوتا تھا ہوا کے جھونکوں سے خشک پتوں میں سرسراہٹ پیدا ہو رہی ہے۔ اس نے پوچھا:

"لیکن شیطان تو دیوتاؤں کا مخالف ہے۔ پھر اسے انسان سے نفرت کیوں ہے؟"

لاویش نے جواباً کہا:

"شیطان اس لئے انسان کی تباہی و بربادی کے در پے ہے کہ وہ اس کے بہن بھائیوں کی اولاد ہے!"

حیرت آمیز لہجہ میں سردار نے کہا: "اچھا تو شیطان انسان کا چچا بھی ہے اور ماموں بھی"

"تشویش و اضطراب کے عالم میں لاویش نے جواب دیا:"

"جی ہاں! لیکن وہ اس کا سب سے بڑا دشمن اور کینہ پرور نگران ہے! جو اس کے دنوں کو بدبختی اور راتوں کو خوفناک خوابوں سے گرانبار کرتا رہتا ہے۔ وہ ایک قوت ہے، جو آندھیوں کے ذریعہ انسان کے گھروں کو جڑ بنیاد سے اکھاڑ پھینکتی ہے۔ قحط سالی کے ذریعہ اس کے کھیتوں کو اجاڑ دیتی ہے، وباؤں کے ذریعہ اس کے مویشیوں کو مار ڈالتی ہے اور بیماری کے ذریعہ اس کے جسم کو ناکارہ کر دیتی ہے۔ وہ ایک طاقتور لیکن بے ایمان و دغاباز دیوتا ہے، جو ہماری مصیبتوں سے خوش اور مسرتوں سے غمگین ہوتا ہے۔ اس لئے ہم پر فرض ہے کہ اس کی فطرت کے ایک ایک گوشہ کو سمجھیں، اس کی ذہانت کے ایک ایک راز سے واقف ہوں تا کہ اس کے حیلہ و شر سے محفوظ رہیں۔"

سردار نے لکڑی کا سہارا لیتے ہوئے سرگوشی کے انداز میں کہا:

"اس عجیب و غریب قوت کے مخفی راز، آج میری سمجھ میں آئے جو آندھیوں کی صورت میں ہمارے گھروں کو تباہ کرتی اور وباؤں کی شکل میں ہمارے مویشیوں کو

موت کے گھاٹ اتارتی ہے۔ لاوبلس! مجھے یقین ہے کہ جو راز آج تو نے مجھ پر منکشف کئے ہیں، کل تمام آدمیوں پر ظاہر ہو جائیں گے اور وہ سب تیرے حضور ہدیہ عقیدت و نیاز پیش کریں گے۔ کہ تو نے انہیں، ان کے سب سے بڑے دشمن کے اسرار سے آگاہ کیا اور بتایا کہ اس کے پھندوں سے کس طرح بچا جا سکتا ہے۔"

لاوبلس نے سردار سے اجازت چاہی اور اپنی عقل و ذہانت سے مخمور و شادماں اپنے گھر چلا گیا، لیکن سردار اور قبیلہ کے دوسرے افراد ساری رات پریشان خوابوں اور خوفناک تصورات کی بنا پر چونکتے اور جاگتے رہے۔

مجروح شیطان تھوڑی دیر کے لئے خاموش ہو گیا۔ سمعان پادری اسے ٹکٹکی باندھ کر دیکھ رہا تھا۔ اس کی آنکھوں میں حیرت و استعجاب کا جمود تھا اور ہونٹوں پر موت کا تبسم!

شیطان نے پھر اپنے سلسلہ گفتگو کا آغاز کیا:

"کہانت نے اس طرح دنیا میں جنم لیا اور اس طرح میری ہستی اس کے ظہور کا سبب ہوئی۔ لاوبلس پہلا شخص تھا جس نے میری دشمنی کو باقاعدہ ایک پیشہ بنایا لاوبلس کی موت کے بعد، اس کی اولاد کے ذریعہ یہ پیشہ رواج پا گیا اور نشوو ارتقاء کی مختلف منزلیں طے کر کے ایک نازک اور مقدس فن بن گیا، جسے صرف وہی لوگ اختیار کر سکتے تھے، جن کی عقل تیز، روح شریف، دل پاک اور خیال وسیع ہوں! چنانچہ بابل میں لوگ اس کاہن کو سات مرتبہ سجدہ کرتے تھے، جو اپنے منتروں کے ذریعہ مجھ سے نبرد آزما ہوتا تھا۔ نینوا میں اس شخص کو، انسان اور دیوتاؤں کے درمیان ایک سنہری کڑی سمجھتے تھے، جو میرے اسرار و رموز سے واقفیت کا دعویٰ کرتا تھا۔"

تبت میں اسے "چاند سورج کا بیٹا" کہتے تھے، جو مجھ سے برسر پیکار ہوتا تھا۔ بابل، افس اور انطاکیہ میں اس کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے اپنے بیٹے اور بیٹیوں کو بھینٹ چڑھاتے تھے، جو مجھ سے خصوصیت رکھتے اور یروشلم اور رومہ

میں اپنی جانیں اس کے حوالے کر دیتے تھے، جو مجھ سے نفرت اور دوری کے اظہار میں طرح طرح کے مبالغات ظاہر کرتا تھا۔ غرض یہ کہ ہر شہر میں، جو اس زمین پر آباد ہوا میرا ہی نام مذہب، علم، فن اور فلسفہ کے دائروں کا مرکز رہا۔ چنانچہ عبادت گاہیں میرے زیر سایہ قائم ہوئیں، مدارس اور تعلیم گاہوں کی بنیاد میرے مظاہر پر رکھی گئی۔ محلوں اور برجیوں نے رفعت و بزرگی میرے مرتبہ کی بلندی سے حاصل کی! میں ایک قوت ہوں، جو انسان میں عزم و ارادہ پیدا کرتی ہے۔ میں ایک تصور ہوں، جو انسان کے ہاتھوں کو حرکت میں لاتا ہے۔ میں ازلی اور ابدی شیطان ہوں، ہاں! وہ شیطان جو انسان سے اس لئے مقابلہ کرتا رہتا ہے کہ وہ زندہ رہے ورنہ اگر وہ میرے مقابلہ سے بے نیاز ہو جائے تو بے شغلی اس کے افکار کو زنگ آلود کر دے گی، سستی اس کی روح کو گھن لگا دے گی اور راحت اس کے جسم کو فنا کر دے گی۔

میں ازلی ار ابدی شیطان ہوں! وہ پر جوش لیکن خاموش آندھی جو مردوں کے دماغ اور عورتوں کے سینہ میں طوفان برپا کر کے ان کی عقلوں اور دلوں کو بت خانوں اور خانقاہوں کی طرف اڑا لے جاتی ہے، تا کہ وہ مجھ سے خوف کھا کر میرے اقتدار کا لوہا مانیں، یا پھر ہوسناکی و بدکاری کے اڈوں کی طرف، تا کہ وہ میری ماضی کے آگے سر جھکا کر مجھے مسرور و شاد کام کریں۔ چنانچہ وہ پادری، جو رات کی خاموشی میں دعائیں مانگتا ہے، اس لئے کہ مجھے اپنے بستر سے دور رکھے، درحقیقت اس کسبی کی مثال ہے، جو مجھے اپنے بستر پر بلانے کے لئے گڑگڑاتی ہے۔

میں ازلی اور ابدی شیطان ہوں، جس نے بت کدوں اور خانقاہوں کی بنیاد، خوف و وحشت پر رکھی اور شراب خانوں اور چکلوں کو لذت و ہوس رانی کی اساس پر قائم کیا۔ اس لئے اگر میرا وجود فنا ہو گیا، تو دنیا سے لذت و خوف بھی فنا ہو جائیں گے۔ جانتے ہو لذت و خوف کے فنا ہونے سے کیا ہو گا؟ یہ ہو گا کہ انسانوں کے دل کی تمام امیدیں اور آرزوئیں فنا ہو جائیں گی اور زندگی ویران و بے کیف ہو کر رہ

جائے گی، جیسے بوسیدہ سارنگی، جس کا ایک تار سلامت نہ ہو!

میں ازلی و ابدی شیطان ہوں! جھوٹ، غمازی، تہمت، دغا اور مسخرگی کا خالق! اور اگر یہ چیزیں دنیا میں باقی نہ رہیں تو انسانی جماعت اس اجاڑ باغ کی مثال ہو جائے گی، جس میں فضیلات کے کانٹوں کے سوا کوئی چیز نہ اگے۔

میں ازلی و ابدی شیطان ہوں! گناہوں کا سرچشمہ! اور اگر گناہ مٹ جائیں، تو اس سے مقابلہ کرنے والے بھی مٹ جائیں گے اور ان کے ساتھ تو، تیری اولاد، تیرے پیروکار اور عقیدت مند بھی، ہاں! میں گناہوں کا سرچشمہ ہوں! تو کیا تو یہ چاہتا ہے کہ میرے مٹنے سے گناہ بھی مٹ جائے؟ کیا تو یہ چاہتا ہے کہ میرے دل کی دھڑکنوں کے ساتھ انسانی حرکت بھی رک جائے؟ کیا تو یہ چاہتا ہے کہ سبب کے ساتھ مسبب بھی زائل ہو جائے؟ کیا تو یہ چاہتا ہے کہ میں، جو دنیا کی چہل پہل کا بنیادی سبب ہوں، اس ویران جنگل میں مر جاؤں؟

جواب دے! اے لاہوتی مسائل کے عالم بے ہمتا! کیا تو یہ چاہتا ہے کہ وہ اولین تعلق ختم ہو جائے، جو میرے اور تیرے درمیان ہے؟

شیطان نے اپنے بازو پھیلائے، اس کی گردن آگے کی طرف جھک گئی اور وہ دیر تک کراہتا رہا۔ اپنے سبزہ مائل نیلے رنگ میں وہ ایسا معلوم ہو رہا تھا، جیسے نیل کے کنارے مصری مجسمہ! جو زمانہ کی دستبرد سے بچ گیا ہو۔ اس نے سمعان پادری کو اپنی شعلہ فگن آنکھوں سے گھورا اور کہا:

"گفتگو نے مجھے نڈھال کر دیا ہے، حالانکہ میرے زخموں کا تقاضا یہ تھا کہ تجھ سے زیادہ باتیں نہ کروں۔ کس قدر تعجب کا مقام ہے کہ میں نے تیرے سامنے اس حقیقت کی توضیح کی ہے، جسے تو خود مجھ سے زیادہ جانتا ہے اور وہ باتیں بیان کی ہیں جو میری مصلحتوں کے مقابلہ میں تیری مصلحتوں سے زیادہ قریب ہیں! اب جو تیرا جی چاہے کر! مجھے اپنی پیٹھ پر اٹھا کر گھر لے جا اور میری مرہم پٹی کر یا یہیں پڑا رہنے

دے کہ میں ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مر جاؤں۔"

شیطان گفتگو کر رہا تھا اور سمعان پادری سر سے پاؤں تک کانپ رہا تھا۔ حیرت و پریشانی کے لہجہ میں ہاتھ ملتے ہوئے کہا:

"مجھے وہ راز معلوم ہو گیا، جواب سے ایک گھنٹہ پہلے مجھے معلوم نہ تھا میری نادانی کو معاف فرما! اب میری سمجھ میں آ گیا تو دنیا میں آزمائش کے لئے بھیجا گیا ہے اور آزمائش ایک کسوٹی ہے، جس کے ذریعہ اللہ انسان کی قدر، قیمت پہچانتا ہے۔ بلکہ ایک ترازو ہے، جس میں خدائے بزرگ و برتر روح کو تول کر اس کے ہلکے یا بھاری ہونے کا اندازہ کرتا ہے۔ میں نے جان لیا کہ اگر تو مر گیا تو یہ آزمائش اور اس کے ساتھ وہ معنوی قوتیں ختم ہو جائیں گی جو انسان کو پاکبازی کی تعلیم دیتی ہیں۔ بلکہ وہ سبب بھی زائل ہو جائے گا جو انسان کو نماز، روزہ اور عبادات کی طرف لے جاتا ہے۔ تجھے زندہ رہنا چاہئے! اس لئے کہ اگر تو مر گیا اور لوگوں کو اس کا علم ہو گیا تو دوزخ کے عذاب سے بے خوف ہو کر عبادات چھوڑ دیں گے اور گناہوں کی دلدل میں جا پھنسیں گے۔ تجھے زندہ رہنا چاہئے! اس لئے کہ تیری زندگی نوع انسان کو برائیوں سے بچاتی ہے۔ رہا میں! سو انسانی محبت کی قربان گاہ پر اس نفرت کو بھینٹ چڑھا دوں گا، جو مجھے تیری ذات سے ہے۔"

شیطان نے ایک قہقہہ مارا، جو آتش فشاں کے پھٹنے سے مشابہ تھا اور کہا:

"مقدس باپ تو کس قدر ذہین اور کتنا لائق ہے۔ لاہوتی مسائل کے متعلق تیرا مطالعہ کس قدر عمیق ہے! تو نے اپنی قوت ادراک سے میرے وجود کا سبب ظاہر کیا ہے، جو میں اس سے پہلے نہیں جانتا تھا۔ اب کہ ہم میں سے ہر ایک ان فطرتی اور لاہوتی اسباب کی حقیقت کو پا گیا ہے، جو ہماری آفرینش اول کے بھی ضامن تھے اور اس نشاۃ ثانیہ کے بھی، ہمیں یہاں سے چلنا چاہئے۔"

آ! بھائی میرے قریب آ، اور مجھے اٹھا کر اپنے گھر لے چل!

آدھا رات نے اپنا سیاہ پردہ چھوڑ دیا ہے، جب کہ میں اپنے جسم کے تقریباً آدھے خون سے اس وادی کے پتھروں کو رنگین کر چکا ہوں۔

سمعان پادری نے اپنی آستینیں کہنیوں تک چڑھا لیں اور عبا کے دامن کو سمیٹ کر پیٹی سے کس لیا۔ اس کے بعد وہ شیطان کے پاس گیا اور اسے اپنی پیٹھ پر لاد کر سڑک کا رستہ لیا۔

ان پرسکون وادیوں میں جن کے چہرے پر رات کی سیاہ نقاب پڑی تھی، سمعان پادری اپنی پیٹھ پر ایک برہنہ جسم کو لادے، گاؤں کی طرف جا رہا تھا، جس کے زخموں سے خون بہہ بہہ کر اس کی داڑھی اور سیاہ کپڑوں کو دھبوں سے بھرتا جا رہا تھا۔

☆☆☆☆☆

# آزادی

کیا محکوم قوموں کے پہلو میں دل نہیں ہوتے یا دلوں میں آرزوئے آزادی نہیں ہوتی۔ کیا مسموم فضاؤں میں سانس لینا ان کے صفحۂ تقدیر پر ہی تحریک ہوتا ہے یا دہر میں آنے کے جرم میں زندگی ان کے لئے دہکتا ہوا انگارہ بن کر رہ جاتی ہے۔

نہیں تو! اے آزاد کہلانے والی ہستیو! تم اپنی آزادی کے بے جا اور بے محل دعوے کیوں کرتی ہو اور کس لئے؟

جب تک روئے زمین پر ایک ذی روح ہستی بھی شکار غلامی ہے اور فنا کردہ خزاں جب تک اس کے جذبات کچلے جائیں گی اور آرزوئیں مجروح و حسرت زدہ رہیں گی۔

تب تک تمھیں بھی اس امر کا استحقاق نہیں کہ آزادی کے خوش آئند لفظ کو اپنے نام سے منسوب کرو اسی خیال خام میں مسرور ہو اور شاد و شاد۔

جب تم میں جذبہ احساس ہی نہ رہا اور نہ ہی مادہ امادہ باہمی جب اوروں کو محکوم بنا کر خود کو حاکم کہلانے میں تمھیں حسرت محسوس ہو اپنی خواہشات کے لئے مظلوموں کی تمناؤں کو خون آلودہ کر دینے میں باک نہ ہو اور نہ ہی ان کی آرزوؤں کی کونپلوں کو جھکا دینے میں کچھ جھجک۔

تو تم غلاموں سے کہیں بدتر ہو اور محکوم قوموں سے کہیں گئے گزرے تم آزادی کے قطعی غیر مستحق ہو اور اس امر کا تمھیں حق ہی نہیں کہ اس متبرک لفظ کو اپنے نام سے ملوث کرو۔ اس کی پاکیزگی کو آلودہ کرو اور اس کی قیمت کو ارزاں۔

☆☆☆☆☆

# غریب

اس کی ناتواں ہستی سینۂ زمین پر "بوجھ" سمجھی جاتی ہے بے مہر دنیا کے ہاتھوں برباد کی جاتی ہے اور کسی خزاں رسیدہ پتے کی طرح نوچ کر پھینک دی جاتی ہے۔

اور وہ بھی محض اس وجہ سے کہ یہ غریب کا شکار ہے اور راندۂ درگاہ سرمایہ دارہ وہ مفلسی کی زنجیروں میں پابجولاں ہے اور گرفتارِ قفسِ ناداری! غریبی نے اس کی راہ کو پرخار بنادیا ہے اور عرصہ حیات بے حد طویل اور بھاری جیسے وقت کی سوئیاں پیچھے مڑ کر رہ گئی ہوں۔

پھر مصائب کا ہولناک سمندر ہے دکھوں کی گرجتی ہوئی موجیں اور مدوجزر تکالیف۔

نگاہیں دوافق پر کسی چیز کو تلاش کرتی رہتی ہیں غمناک آنکھیں دریائے الم میں تیرتی رہتی ہیں اور اداس چہرے پر رنگت ملال لمحہ بلمحہ بڑھتی جاتی ہے۔

اسی طرح قید حیات پوری ہو جاتی ہے جیسے ہوائی جھونکے سے اک ٹمٹماتا ہوا چراغ بجھ کر رہ جائے۔ شب دیجور کی لامحدود اور تاریک فضا میں نفوذ کر جائے اور تیرگی بردوش فضا میں ہمیشہ کے لئے روپوش ہو جائے۔

اف اس کی بے معنی زندگی جس کی مثال ایسی آگ جیسی ہے جس میں تپش ہے اور نہ روشنی یا ایسا ریگستان جس میں بگولے ہیں اور نہ ریت کے ٹیلے۔

ارمانوں کے ہجوم پر یاس کی اوس پڑتی رہتی ہے ہر گزرتی ہوئی گھڑی سوگوار بن جاتی ہے اور جانِ سپارِ زندگی ناکام آرزوؤں کا افسانہ بن کر رہ جاتی ہے اور اک مہیب ناک خواب اور یہ تمام اس جرم کی پاداش ہے کہ بے چارہ غریب، غریب ہے اور دور دراز لذت ہائے حیات، گوناگوں مسرتوں سے ناواقف اور چیرہ دستی فطرت کا شکار۔

☆☆☆☆☆

# دہقان

پچھلے پہر کی چاندنی میں اس کے لئے سکون نہیں نہ ہی تاروں کی ٹھنڈی چھاؤں میں سرور ہے وہ صبح کی رنگینیوں سے متاثر نہیں ہو سکتا اور نہ نسیم کے پر کیف جھونکوں سے لطف اندوز۔

اس کی زندگی تو محض ایک کھیت تک محدود ہے اور کسی مہاجن کے در دولت سے وابستہ اوہ سراپا حسرت ویاس زندگی! جو مشتمل بر افلاس مکمل ہے اور جسم بے کلی! ناتواں بازو، بارگراں اٹھانے سے معذور ہیں مگر پھر بھی ایک لمحہ آرام کئے بغیر کام کرنے پر مجبور۔تھکی تھکی روح کشاکش حیات سے گریزاں ہے مگر بڑھتی ہوئی تگ ودو سے نپٹنے کے سوا چارہ نہیں چلنے میں قدم لڑکھڑا رہے ہیں مگر جرأت آرام ایک ساعت نہیں۔

اس کے الجھے الجھے بال، زرد زرد چہرہ اور تمازت آفتاب سے جھلسا ہوا جسم بتا رہے ہیں کہ یہ دہقان ہے اور فرزند کوہستان جس کی زمین کبھی سیم وزر اگلتی تھی جو آزاد تھا اور جنت نشان۔

مگر اس کے بچوں کے لئے آج زندگی لعنت مسلسل ہے اور قہر خداوندی وہ مفلس و بے نوا ہیں۔غلامی کی زنجیروں میں جکڑے ہوئے فاقہ مست مگر پھر بھی دم خود وصورت جماد۔

تاہم وہ دن بھی دور نہیں جب یہی سرزمین خون سے لالہ گوں ہو جائے گی۔ آسمان پر تہلکہ مچ جائے گا اور ہوائیں چلتی چلتی تھم جائیں گی۔

اور یہ وقت ہو گا جب اپنے کھیتوں پر دہقان کا جائز تصرف ہوگا اس کے کمزور بازو علم سرمایہ داری کو نگوں کر دیں گے اور دہر کو اس سب سے بڑی مصیبت سے آزاد۔

اس وقت اسے صبح کی لطافتوں سے کیف حاصل ہوگا اور اولین شعاع آفتاب سے بہت تازگی حیات پتوں کی سرسراہٹ میں بہجت سے راگ سنائی دیں گے اور ہوا کے جھونکوں میں فراغت کے نغمے

☆☆☆☆☆

# بازیافت

بھول جاؤ گزری ہوئی ناکامیوں اور رفتہ و گزشتہ شورشوں کو! کم از کم کچھ دیر کے لئے تو بھول جاؤ۔

رنج و الم کی داستانوں اور مصائب کے لرزہ خیز افسانوں کو فراموش کر دو۔ اور صفحہ اول دل سے اک قلیل عرصے کے لئے محو۔

لمحات حیات مختصر ہی تو ہیں انہیں یادِ ایام میں سرنگوں رہ کر کیوں گنوایا جائے؟

ان گزرے ہوئے دنوں کی یاد میں جو کبھی لوٹ کر نہیں آئیں گے جو اس طرح غائب از دہر ہو چکے ہیں جیسے عندلیب کی لے بہار کی ہواؤں میں تحلیل ہو جایا کرتی ہے۔

تم کھوئے ہوئے لمحات کے متلاشی ہو حالانکہ آنے والی گھڑیاں ان سے بھی کہیں قیمتی ہیں اور حامل بہجت و سرور۔

اس کی تو کچھ قدر کرو کہ بہار بھی مسلط بر سر دہر ہے اس کی تابشیں ہر ذرہ مدہوش میں سرسراتی ہیں اور گھٹائیں لڑکھڑاتی ہوئی چلتی ہیں اور کائنات پر نشاط انگیز کیف چھا رہی ہے۔

اف! وقت کو تو قرار نہیں کہیں یہ ہنگامہ آفریں ساعتیں یونہی گزر جائیں اور تم یادِ ایام میں کھوئے کھوئے رہو اور اسی افسانہ پارینہ میں بے خبر از دنیا و مافیہا۔

کیا تمہیں اس امر کا اندازہ نہیں کہ بہار کو سامان عیش لاتے دیکھ کر عندلیب دل نگار بھی تلخی ایام کو بھول گئی اب صحن گلشن میں کھلے ہوئے خوش رنگ پھول ہیں اور اس کے قلب مضطرب کے لئے سامان تسکین۔

دریا کا چلتا ہوا پانی بھی بہار کے مسرت خیز تاثرات سے خالی نہیں۔ وہ اک انداز والہانہ سے بہہ رہا ہے اور اس کی مسرتیں زبان بے زبانی سے مصروف کلام ہیں۔

مگر حیرت ہے کہ تم ابھی تک زمزمہ سرائیوں پر کمر بستہ نہیں۔ کیا ایسا کیف آگیں

وقت بار بار آتا رہتا ہے یا تمہیں اس کی قیمت کا کچھ اندازہ ہی نہیں؟

اف! اٹھو! بہار کی رنگینیوں سے لطف اندوز ہوؤ اور اس کی دلفریبیوں سے محظوظ۔

زندگی کے دن دو چار ہی تو ہیں اور عالم ناپائیدار محض۔

تو پھر کیوں نہ ہر میسر آنے والی مسرت سے فائدہ اٹھایا جائے اور وقت کی سیمابی

لہروں پر چھلکتے ہوئے عکس بہار سے کیف و مسرت۔

☆☆☆☆☆

# اعتراف

یہ جانتے ہوئے بھی کہ دنیا نفرت گاہ ہے مجھے کبھی اس سے دلچسپی تھی۔

مجھے معلوم تھا کہ یہ مدفن ارمان ہے اور چند روزہ خواب وخیال لیکن پھر بھی مجھے اس سے لگاؤ تھا اور قلبی تعلق۔

یہ دیکھ کر کہ یہاں خود پرور انسان بستے ہیں جس کی کائنات مشتمل "برجھنکارزر" ہے۔ مجھے رنج ہوتا تھا اور اس کی نفس پروری پر تاسف۔

پر حیرت! کہ پھر بھی میں اس کی حد تک شیدائی تھی۔

غریبوں کو دیوانہ وار کشاکش حیات سے پنپتے دیکھ کر مجھے قلبی رنج پہنچتا۔ میری آنکھیں آنسوؤں سے بھیگ جاتیں اور ان کے بڑھتے ہوئے مصائب پر ملول۔

لیکن دنیا کے لئے پھر بھی میں ایک پیار سا محسوس کرتی۔

پر اب! ہاں اب! وہ قابل نفرت اور اذیت وہ کشش ختم ہو چکی ہے اور مع اپنی دل فریبوں کے درجہ صفر سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی۔

روح اس مرقع جبر و استبداد سے نکل کر فضاؤں میں منتشر ہونے کو اس طرح بے قرار ہے جیسے پر سکوت ساز کے سینے میں کوئی نغمہ متلاطم ہو۔

یہاں کی امروز اب میرے لئے روز محشر سے کم نہیں اور فردا کا تصور ہی کپکپاہٹ طاری کر دیتا ہے۔

موت کا فرشتہ دھیرے دھیرے قدم آگے بڑھا رہا ہے کاش! وہ مجھے اپنی موت پناہ میں لے سکے اور اس طرح غائب از دہر کر دے جیسے آسمان سے کوئی تارا ٹوٹے اور فضاؤں میں گھل کر رہ جائے موسیقی سے معمور سکون میں جب آسمان پر ستارے چمکتے ہیں تو میرا دل اس وادی میں پہنچنے کو بے قرار ہو جاتا ہے جہاں سکون ہی سکون ہے اور پاکیزگی نے اپنا دل نکال کر خطہ زمین پر بکھیر دیا ہے۔

جہاں آسمانی ساز پر حوریں نجات کے گیت گاتی ہیں اور فرشتے اپنے سفید سفید

پیڑوں سے سایہ کیے ہوئے ہیں۔

کاش! میں اس وادی میں پہنچ سکتی جو اس دنیا سے بالکل متضاد ہے اور اس کا ماحول یہاں سے جداگانہ۔

☆☆☆☆☆



# پروانے سے

ننھے سرفروش! اس بے قراری سے شمع کا طواف کیوں کر رہا ہے مطلوب کے قریب پہنچ کر بھی اتنی بے چینی اس قدر آہ و زاری۔

شب کی تاریکی میں لپٹی ہوئی ہر شے غرق خواب نوشیں ہے لیکن تیرے لئے شاید نیند کا نام عنقا ہو گیا تیرے شاندار قافلے کے ہم سفر لمحہ بلمحہ کم ہو رہے ہیں لیکن تجھ پر کوئی اثر ہی نہیں۔ اس قدر غرق یم خیال کہ اپنے آپ تک کا ہوش نہیں۔

جانباز پروانے! شعلہ بار آتشیں لو پر اپنی ہستی سے بے نیاز ہو کر لپکنا اور یک ثانیہ بے جان ہو کر محبوب کے قدموں پر گر پڑنا کیا تیری اصطلاح میں انجام حیات اسے ہی کہتے ہیں۔ کہ شمع کے اندر اندر گھلنے کا دلسوز منظر برداشت سے باہر ہے۔

رات کی تاریکی رفتہ رفتہ بڑھ رہی ہے۔ کائنات مردہ صد سالہ کی طرح خاموش ہے اور ہر ذرہ نشہ خواب میں لڑکھڑاتا ہوا۔ پرندے آشیانوں میں ساکت ہیں اور درندے جنگلوں میں خوابیدہ۔

لیکن تیری یہ شب بیداری کیسی؟ تو کوئی ننھا سا دیوتا تو نہیں جو شمع کی حیات جاودانی اور اپنی قبولیت قربانی کے لئے دست بدعا ہے۔

تصویر درد! آسمان پر چاند بھی طلوع ہو گیا اس کا عکس جھیل کے پانی پر ناچ رہا ہے اور سمندری موجوں کے نغموں نے سالخوردہ دنیا کے چہرے پر مسکراہٹ طاری کر دی۔

لیکن تو! آہ! کہ تیری کائنات مشتمل بر یک شمع ہے اور اس کی آتشیں لو میں ماحصل حیات پوشیدہ۔

عندلیب شیدا تو ہر وقت سرگرم فغاں رہتی ہے اور سننے والوں کے لئے سامان محشر سے کم نہیں لیکن آفریں ہے تجھے! کہ لپکتے ہوئے شعلے کو بوسہ دینے کی تمنا اشتیاق فنا کو دوبالا کر دیتی ہے۔

اللہ! اللہ یہ وارفتگی کہ دہر میں دم بھر کا قیام بھی بار خاطر ہے۔ دل صد پارہ میں اک عزم آہنی ہے اور روح کی گہرائیوں میں ملکوتی درخشانی۔

کتنی مختصر ہے تیری زندگی لیکن کس قدر شاعرانہ اور بعید از وسعت خیال۔

☆☆☆☆☆



# شیاما سے

کہر آلود فضا میں سرگرداں شیاما! تو اس قدر بے قرار کیوں ہے؟ ان ننھے ننھے پروں میں یہ اضطراب کی بجلیاں کیسی؟ اور یہ سوز و گداز سے لبریز آواز! جیسے کوئی راندہ درگاہ فرشتہ نجات کے گیت الاپ رہا ہو۔

ننھی سی معصوم شیاما! تو شعلہ کی طرح لرزاں اور غرق یم خیال کیوں ہے؟ کیا تیرا مطلوب کہیں روپوش ہو گیا یا دہر کی نمناک خلا میں کوئی جائے قیام نہیں رہی۔

برشگال کی اس حسین صبح کو جب مینہ برس کر کھل جاتا ہے اور آسمان پر قرمزی بادلوں کے ٹکڑے دوڑتے پھرتے ہیں تو تیری حیران سی آنکھوں میں ایسی چمک کہاں سے آجاتی ہے۔ یہ متغیر کن چمک! جو پہلی شعاع آفتاب سے بھی زیادہ درخشاں ہے۔

تیری وہ معصومانہ ادائیں وہ حسن ملیح اور وہ پیکر نزاکت ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے آسمان کی ابر آلود چھاتی سے کوئی جل پری اتر آئی ہے۔

اور اس پر بھی یہ انتظار مسلسل فضاؤں میں کسی کی جستجو اور جنبش پیہم!

حسین پرند! تجھ میں اس قدر شوریدگی کیوں ہے اور یہ بڑھتی ہوئی وارفتگی کاش! اس کا ازالہ کسی کے بس میں ہوتا۔

جب تو ساون میں ملھار گا رہی ہے کیف سرمدی عطا کرنے والے ملھار! جیسے گلاب کی پتیوں پر ہلکی ہلکی بوندیں پڑ رہی ہوں تو نبض کائنات تیز ہو جاتی ہے اور ہر شے احساس حیات سے جنباں۔

میرے قلب حزیں پر کوئی نامعلوم خلش اور بے پایاں اداسی چھا رہی ہے موسیقار شیاما! کوئی نغمہ چھیڑ دے روح کو سرشار کر دینے والا نغمہ! تاکہ آلام کے یہ گھرتے ہوئے بادل چھٹ جائیں اور تیری بڑھتی ہوئی خستگی بھی مبدل با طمینان ہو۔

میری حسین شیاما! مجھے ایک سکون بخش نغمہ سنا دے۔

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

# محفلِ عندلیب

رات سنسان ہے اور بدھ مندروں جیسی تر ایک نیند کی طلسمی دیوی ہر ایک کو اپنے حلقہ دام میں لا چکی۔ شوریدہ سمندری موجیں کسی نوزائیدہ بچے کی طرح عالم مدہوشی میں ہیں۔

کبھی کبھی ایک شرمیلی سرسراہٹ سے پتے کانپنے لگتے ہیں یا کسی ننھے پرند کی چیخ اس جمود کو توڑ دیتی ہے اور سب سکوت ہے اور کائنات مردہ صد سالہ کی طرح ساکت۔

ایسے عالم سکون میں چند عندلیبیں گلاب کے پودے پر جمع ہیں صد پارہ دل کی سینہ میں لئے اپنا مسئلہ تقدیر حل کر رہی ہیں چمن کا پتہ پتہ محو خواب ہے اور تھکی ہوئی شاخیں سر جھکائے ہوئے فضا میں ایک مہیب سا خوف سانس لے رہا ہے۔

کبھی کبھی زرد چاند کفن میں لپٹی ہوئی نعش کی طرح نظر آ جاتا ہے یا کوئی مقید لہر ساحل سے ٹکرا کر آہ وزاری کرنے لگتی ہے۔

اس کے سوا کوئی نشان حیات نہیں سکون کامل ہے اور شہر خموشاں کا سا ماحول۔

کبھی کبھی ہوا سسکیاں بھرنے لگتی ہے یا آسمان پر کہیں کہیں بادل کے ٹکڑے نظر آ جاتے ہیں۔ لیکن وفور گریہ سے لڑکھڑاتی ہوئی عندلیبیں ماحول سے بے نیاز ہیں اور اپنی ہستی سے بے خبر۔

ان کا مطمع نظر تو صرف ایک ہی ہے محض ایک خیال ان کے قلوب پر حاوی اور معصوم روحوں کو مجروح کر رہا ہے۔

اور وہ یہ کہ اگر صباح فردا ''حالِ خزاں'' بن کر آئی تو ''رنگ چمن'' کیا ہو جائے گا استبداد کے پنجہ آہنی میں گرفتار ہونے سے ساکنانِ چمن پر کیا بیتے گی اور یہ تجدید کتاب حیات کا کون سا ورق پیش نظر کرے گی۔

☆☆☆☆☆

# مسئلہ حیات

موسم خزاں کے دھندلے آسمان پر تارے چمک رہے ہیں رات کے ہلکے ہلکے سائے گہرے ہو چلے اور شوریدہ جھونکوں کی مسلسل چھیڑ سے لرزاں شاخیں ساکت!

اس مغمور خواب وقت میں، میں غرق یم خیال ہوں دل ناتوانی کے عمیق سمندر میں ڈوب رہا ہے اور روح مائل بہ پریشانی جیسے رباب کے تار ٹوٹ کر اس کے نغموں کو خاموش کر دیتے ہیں۔

کاش! میں مسئلہ حیات کی تہہ تک پہنچ سکتی یہ پیچیدہ مسئلہ حیات! جسے جتنا سلجھانا چاہتی ہوں اسی قدر الجھتا چلا جاتا ہے۔

دور گھنی جھاڑیوں میں کوئل کوک رہی ہے کیا اس کی آواز پر از سوز و ساز نہیں یا اس کا نغمہ آوازہ فغاں سے کم ہے۔

ماہ شب تاب اپنی جھلملاتی باتوں سے دہر کو جگمگا رہا ہے لیکن اس کی ہر لمحہ بڑھتی ہوئی زردی؟ آہ! یہ تو کچھ اور ہی کہتی ہے۔

اور یہ دہر! مخزن راحت و آرام؟ جس کے سالخوردہ چہرے پر آنے والا لمحہ ایک نئی شکن ڈال دیتا ہے جس کا قلب امتداد زمانہ سے چور چور ہے اور ہستی بے بال و پر۔

سکوت شب! اپنی آغوش میں صدہا نالہ ہائے یاس پنہاں کیے ہوئے ہے۔

تو پھر؟ جب ہر طرف درد کے مضراب چھیڑ رہے ہوں تو حیات فانی "مشتمہ بہ چند نوحہ ہائے پرسوز" ہوئی نا اور معدن گریہ و الم لیکن پھر باد صر کے لطیف جھونکے جو اپنی جنبش پیہم سے نبض کائنات کو تیز تر کرتے ہیں۔

بیگانہ از ہستی و نیستی سمندر ہے جو اپنی سریلی آواز سے لمحات حیات کو لافانی بنانے کی تلقین کرتا ہے۔

یہ پرسرور نغمات موسیقی! جو اس طرح بے قرار کر دیتے ہیں جیسے ساز کے پرسکوت تاروں میں کوئی نغمہ متلاطم ہو۔

اور پہلی شعاع آفتاب! حیات نو کی علمبردار اور تبسم سے بڑھ کر حسین۔

تو معبود! ''نوحہ ہائے غم'' کے ساتھ یہ ''نغمات شادمانی'' کیوں؟ یہ انجماد جرعات تلخ و شیریں کیسا؟

بلند گہرائیوں سے ایک شوخ ستارہ میری شوریدگی پر ہنس رہا ہے۔ سیاہ رات اپنا لبادہ لپیٹنے میں مصروف ہے اور صباح کی دھندلی کرنوں نے تعاقب تاریکی شروع کر دیا۔

لیکن میں اسی طرح مسئلہ حیات تک پہنچنے کی ناتمام کوشش میں مصروف ہوں۔

آہ! یہ دشوار ترین مسئلہ!

جس سے تنگ آ کر اک دل جلا شاعر کہتا ہے۔

بعد یک عمر بھی نہ جینے کا انداز آیا
زندگی چھوڑ دے پیچھا مرا میں باز آیا

☆☆☆☆☆

# کس نے

بہار حزن مسرت کیونکر ہوگئی؟ اس کی ہر شے کو اپنے رنگ میں رنگ کر دلفریب کس نے بنا دیا؟ اور ہوا کے مسلسل جھونکوں سے نوشگفتہ غنچوں میں لرزش کہاں سے آ گئی؟

یہ رو پہلی اور سنہری پروں والی تتلی کسی چمکیلی وادی کی مقدس حور! اسے ملکہ نزاکت کس نے بنا دیا اور اپنے ہی حسن پر مست ٹھرا۔

دور سے سنائی دینے والا نغمہ اتنا پر کشش کیوں ہوتا ہے اور حسین پھولوں میں شان دلربائی کس نے پیدا کر دی۔

جب افق کے کنارے دن کو الوداع کہنے لگتے ہیں تو کس کی لانبی لانبی انگلیاں ان پر سرخیاں بکھیر دیتی ہیں اور غروب ہونے والی کرنوں کو تبسم جیسا حسین کس نے بنا دیا؟ جیسے فانوس میں ایک شعلۂ آتشیں لرز رہا ہو۔

کرمک شب تاب کو پاسبان عروس شب کس نے بنا دیا اور بہتے ہوئے جھرنے کو اپنی تیز روانی پر ناز اں۔

کس نے؟ آہ! کس نے؟ اپنی جنبش پیہم سے نبض کائنات تھام رکھی ہے۔



## مرغ باد نما

مرغ باد نما نے ہوا سے کہا ''تمہارا ہمیشہ ایک ہی طرح چلتے رہنا تھکا دینے والا ہے۔ کیا تم میرے چہرے سے ہٹ کر کوئی دوسرا رخ اختیار نہیں کر سکتیں؟ کیونکہ تم میری خدا داد استقامت کو پریشان کیے دیتی ہو۔''

لیکن ہوا نے کوئی جواب نہ دیا۔ اور فضا میں صرف ایک قہقہہ سنائی دیا۔

☆☆☆☆☆

## شاہ اردوس

ایک دفعہ اردوس کے زعما بادشاہ کے حضور میں حاضر ہوئے، اور اس سے درخواست کی کہ وہ اپنی مملکت میں ایک ایسا فرمان جاری فرمائے جس کی رو سے رعایا کے لئے تمام قسم کی شرابیں اور دیگر منشیات ممنوع قرار دی جائیں۔

لیکن بادشاہ نے ان کی طرف کوئی توجہ نہ دی اور ہنستا ہوا وہاں سے چلا گیا۔

تب شہر کے زعما مایوس ہو کر وہاں سے لوٹے۔

محل کے دروازے پر وہ حاجب سے ملے اور حاجب نے معلوم کیا کہ انہیں کچھ رنج ہے۔ اور وہ ان کے معاملے کی تہ تک پہنچ گیا۔

پھر اس نے کہا "حالت قابل رحم ہے میرے دوستو"

لیکن اگر تم بادشاہ کو ایسی حالت میں ملتے جبکہ وہ نشہ میں چور ہوتا تو وہ تمہاری درخواست یقیناً قبول کر لیتا۔


☆☆☆☆☆

# دل کی گہرائی

میرے دل کی گہرائیوں سے ایک پرندہ اٹھا اور آسمان کی طرف اڑ گیا وہ وہ بلند سے بلند تر ہوتا گیا۔ لیکن اس کا قد کاٹھ چھوٹا ہونے کی بجائے بڑھتا گیا۔

پہلے وہ ایک ابابیل اتنا تھا۔ پھر کوے جتنا اس کے بعد ایک شاہین کے برابر اور پھر اتنا بڑا ہو گیا۔ جتنا کہ ابر بہار اور پھر اس نے ستاروں سے بھرپور آسمان کو ڈھانپ لیا۔

میرے دل کی گہرائیوں سے ایک پرندہ آسمان کی طرف اڑا جوں جوں وہ اڑتا گیا بڑا ہوتا گیا۔ لیکن وہ میرے دل سے نہ نکلا۔

اے میرے عقیدے اور غیر تربیت یافتہ علم! میں تیری بلندی پر کیونکہ پہنچ سکتا ہوں۔ اور انسان کی افوق البشریت کو کیونکر آسمان پر منقوش دیکھ سکتا ہوں۔

میں اپنے دل کے سمندر کو دھند میں کیسے بدل سکتا ہوں اور اس ناقابل پیائش خلا میں کیونکر تیرا ساتھ دے سکتا ہوں۔

ایک معبد میں قیدی معبد کے سنہری میناروں کو کیسے دیکھ سکتا ہے۔

ایک پھل کے دل کو کیونکر اتنا وسیع کیا جا سکتا ہے۔ کہ وہ پھل کو اپنے آغوش میں لے لے۔

اے میرے عقیدے! میں چاندی اور آہن کی سلاخوں کے پیچھے پابہ زنجیر ہوں اور تیرے ساتھ پرواز نہیں کر سکتا۔

پھر بھی تو میرے دل سے آسمان کی طرف اڑتا ہے۔ اور یہ میرا ہی دل ہے۔ جو تجھے اپنے اندر لئے ہوئے ہے۔ اور میں اس بات پر مطمئن ہوں۔



ایک غلام نے کہا" یہ برا شگون ہے۔"

اور بلی نے غرا کر کہا" ایک شخص کا برا شگون دوسرے کے لئے نیک شگون ہوتا ہے۔"

دوسرے غلام نے کہا" اگر یہ بیدار ہو جائے۔ اور اپنا تاج زمین پر گرا ہوا پائے تو یقیناً ہمیں قتل کر دے۔"

بلی نے غراتے ہوئے کہا" تمہاری پیدائش کے وقت سے یہ تمہیں ہر روز قتل کر رہی ہے لیکن تم نہیں جانتے"

تیسرے غلام نے کہا" ہاں یہ ہمیں قتل کر دے گی۔ اور اسے دیوتاؤں کی قربانی تصور کرے گی۔"

بلی نے غرا کر کہا" صرف کمزوری دیوتاؤں کی بھینٹ چڑھائے جاتے ہیں۔"

چوتھے غلام نے دوسرے غلاموں کو چپ کراتے ہوئے اور ملکہ کو بیدار کئے بغیر آہستہ سے تاج اٹھا کر اس کے سر پر رکھ دیا۔

بلی نے غراتے ہوئے کہا" صرف ایک غلام ہی گرے ہوئے تاج کو دوبارہ اس کی جگہ پر رکھ سکتا ہے۔"

کچھ دیر بعد بوڑھی ملکہ بیدار ہوئی۔ اس نے اپنے اردگرد دیکھا اور ایک جمائی لی اور کہا" میرا خیال ہے کہ میں ایک خواب دیکھ رہی تھی۔ میں نے دیکھا کہ ایک بچھو شاہ بلوط کے ایک پرانے درخت کے اردگرد چار کیچوؤں کا تعاقب کر رہا ہے۔ یہ خواب مجھے پسند نہیں۔ یہ کہہ کر وہ پھر آنکھیں بند کر کے سو گئی۔ اور خراٹے لینا شروع کر دیئے چاروں غلام اسے پنکھا جھلتے رہے۔"

بلی نے غرا کر کہا" جھلتے جاؤ ہاں پنکھا جھلتے جاؤ بیوقوفو اور اس آگ کو ہوا دیتے جاؤ۔ جو تمہیں لپیٹ میں لے رہی ہے۔"

☆☆☆☆☆

# تارک الدنیا

میں جوانی کے عالم میں ایک مرتبہ ایک تارک الدنیا شخص سے ملا۔ جو پہاڑیوں سے پرے ایک خاموش اور پرسکون وادی میں رہتا تھا۔ ہم نیکی کی حقیقت پر گفتگو کر رہے تھے کہ ایک تھکا ماندہ ڈاکو پہاڑی سے لنگڑاتا ہوا آیا۔ جب وہ کنج کے پاس پہنچا تو وہ درویش کے سامنے جھکا اور بولا

''سائیں بابا کیا مجھے آرام ملے گا۔ میں گناہوں سے دبا ہوا ہوں۔''

درویش نے جواب دیا ''میں خود بھی اپنے گناہوں سے دبا ہوا ہوں''

ڈاکو نے کہا لیکن میں چور اور لٹیرا ہوں۔

درویش نے جواب دیا میں خود بھی ایک چور اور لٹیرا ہوں۔

ڈاکو نے کہا ''لیکن میں خونی ہوں اور لاتعداد انسانوں کا خون میرے کانوں میں چیخ رہا ہے۔''

درویش بولا ''میں خود بھی ایک قاتل ہوں اور بے شمار انسانوں کا خون میرے کانوں میں چیخ رہا ہے۔''

ڈاکو نے کہا ''میں نے ان گنت جرم کیے ہیں۔''

درویش کہنے لگا ''میں نے خود بھی لاتعداد جرم کیے ہیں۔''

تب وہ ڈاکو اٹھ کھڑا ہوا۔ اور درویش کو دیکھا اور اس کی آنکھوں میں ایک عجیب سی تھکاوٹ تھی۔ اور جب وہ ہم سے الگ ہوا تو وہ پہاڑی سے جست لگاتا گیا۔

میں درویش سے مخاطب ہوا اور کہا ''آپ نے خود کو ناکردہ گناہوں کا مجرم یوں ٹھہرایا۔ کیا آپ کا یہ خیال نہیں کہ یہ آدمی آپ سے بدظن ہو کر گیا ہے۔''

درویش نے جواب دیا ''یہ درست ہے کہ اب اسے مجھ پر اعتقاد نہیں رہا لیکن وہ یہاں سے بے حد مطمئن گیا ہے۔''

اس وقت ہم نے ڈاکو کو کچھ فاصلے پر گاتے ہوئے سنا۔ اس کے گیت کی گونج وادی کو مسرت سے لبریز کر رہی تھی۔

## ہوسِ اقتدار

ایک دفعہ میں نے ایک انسانی سر اور لوہے کے پاؤں والا دیو دیکھا جو پیہم زمین کو کھاتا اور سمندر کو پیتا تھا میں دیر تک اسے دیکھتا رہا پھر میں اس کے قریب گیا اور پوچھا ''کیا یہ تمہارے لئے کافی نہیں؟ تم کبھی سیر نہیں ہوئے اور تمہاری پیاس کبھی نہیں بجھی؟''

اور اس نے جواب دیا ''ہاں، میں مطمئن ہوں، نہیں میں کھانے پینے سے اکتا گیا۔ لیکن مجھے اندیشہ ہے، کہ کل میرے کھانے کے لئے نہ زمین باقی رہے گی اور نہ پینے کے لئے کوئی سمندر۔''

☆☆☆☆☆

# چار شاعر

چار شاعر شراب کے ایک پیالہ کے گرد بیٹھے تھے جو میز پر رکھا تھا۔

پہلے شاعر نے کہا ''میرا خیال ہے کہ میں اپنی تیسری آنکھ سے اس شراب کی مہک کو وسعت پر ایسے منڈلاتے ہوئے دیکھ رہا ہوں جیسے کسی سحر زدہ جنگل پر پرندوں کا ایک جھلر۔''

دوسرے شاعر نے اپنا سر اٹھا اور کہا ''میں اپنے باطنی کان سے ان موہوم پرندوں کو گاتے ہوئے سن رہا ہوں۔ اور ان کا نغمہ میرے دل کو یوں تھامے ہوئے ہے۔ جیسے سفید گلاب شہد کی مکھی کو اپنی پنکھڑیوں میں قید کر لیتا ہے۔''

تیسرے شاعر نے آنکھیں بند کرتے ہوئے اور آسمان کی طرف بازو پھیلاتے ہوئے کہا۔ ''میرا ہاتھ انہیں چھو رہا ہے اور میں ان پرندوں کے پروں کو یوں محسوس کر رہا ہو جیسے محو خواب حسن کی سانس میری انگلیوں سے ٹکرا رہی ہو۔''

تب چوتھا اٹھا اور پیالے کو بلند کرتے ہوئے کہا ''افسوس دوستو میں تمہاری طرح دیکھنے سننے اور چھونے کی ان صلاحیتوں سے اس قدر محروم ہوں کہ میں اس شراب کی مہک نہیں دیکھ سکتا اور نہ موہوم پرندوں کا کوئی نغمہ سن سکتا ہوں اور نہ ان کے پروں کی پھڑپھڑاہٹ ہی کو محسوس کر سکتا ہوں میں صرف شراب دیکھتا ہوں شراب اور مجھے اب اسے پینا ہی ہوگا۔ تاکہ اس سے میرے حواس میں بھی تیزی پیدا ہو جائے اور میں تمہارے تخیل کی بلندیوں تک پہنچ سکوں۔''

اور پیالے کو اپنے لبوں سے لگاتے ہوئے وہ شراب کی تلچھٹ تک پی گیا۔

تینوں شاعر حیرت سے اس کی طرف دیکھنے لگے۔ ان کی آنکھوں میں ایک غیر شاعرانہ اور پیاسی نفرت تھی۔

☆☆☆☆☆

# لہروں کا گیت

مضبوط ساحل میرا محبوب ہے اور میں اس کی محبوبہ ہوں۔

محبت ہمیں ایک دوسرے سے کبھی نہ کبھی ملا دیتی ہے اور پھر چاند مداخلت کرتا ہے اور ہمیں جدا کر دیتا ہے۔

میں تیزی سے اس کی طرف جاتی ہوں اور پھر جدا ہو جاتی ہوں۔

گہرے رنج کے ساتھ ہم ایک دوسرے کو الوداع کہتے ہیں میں گہرے نیلے افق سے نکل کر چپکے سے ساحل کی طرف بڑھتی ہوں اور اس کے لئے ریت کے سونے کا ایک تحفہ لاتی ہوں۔ پھر ہم نہایت مسرت سے ہم آغوش ہو جاتے ہیں۔

میں اس کی پیاس بجھاتی ہوں اور دل کو حوصلہ دیتی ہوں۔

وہ میری آواز ملائم بناتا ہے اور میری برہمی کو کم کرتا ہے صبح سویرے میں اسے محبت کے گیت سناتی ہوں اور وہ فرط مسرت سے مجھے بھینچ لیتا ہے۔

جب جوار بھاٹا آتا ہے۔ میں اسے حوصلہ افزا اور امید کی جھلک دکھانے والے گیت سناتی ہوں۔

اور اس کے چہرہ پر بوسوں کے لطیف نشان چھوڑ کر جدا ہو جاتی ہوں۔

میں جذباتی اور خوف زدہ ہوں لیکن وہ سنجیدہ اور صابر ہے۔

اس کا کشادہ سینہ میرے غم کا خاتمہ کر دیتا ہے۔

جب جوار بھاٹا آتا ہے تو ہم ایک دوسرے کی دیکھ بھال کرتے ہیں اور جب جوار بھاٹا ختم ہوتا ہے، میں دعا کے لئے اس کے قدموں پر گر پڑتی ہوں۔

اکثر اوقات جب سمندری پریاں ستاروں کا نظارہ کرنے کے لئے سطح آب پر نمودار ہوتی ہیں، میں ان کے ساتھ رقص کرتی ہوں۔

میں نے اکثر اوقات محبت کرنے والوں کو اپنی تنگ دامانی اور بے بسی کی شکایت کرتے سنا ہے۔ میں ان کو سکون کا سامان بہم پہنچاتی ہوں۔

اکثر اوقات میں نے بڑی چٹانوں سے چھیڑ چھاڑ کی ہے اور مسکراتے ہوئے انہیں گدگدایا ہے۔ لیکن میں نے انہیں کبھی جواب میں مسکراتے نہیں دیکھا۔

بسا اوقات میں نے ڈوبنے والوں کو اوپر اٹھا کر اپنے ساحل تک پہنچایا ہے جو انہیں قوت بخشتا ہے جو اسے مجھ سے ملی ہے۔

بسا اوقات میں سمندر کی گہرائی سے موتی چرا کر اپنے محبوب ساحل کو دیتے ہیں وہ انہیں لے لیتا ہے اور میں تحفہ اسے دیتی رہتی ہوں کیونکہ وہ ہمیشہ میرا سواگت کرتا ہے۔

رات کے گہرے سناٹے میں جب کہ تمام مخلوق نیند کی گرفت میں ہوتی ہے۔ میں گھٹم کر گانے لگتی ہوں میں کبھی گاتی ہوں اور کبھی آہیں بھرتی ہوں میں ہمیشہ بیدار رہتی ہوں۔

آہ نیند نے مجھے کمزور بنا دیا ہے لیکن مجھے کوئی پرواہ نہیں کیونکہ محبت کی متوالی ہوں اور محبت ہر شے سے مضبوط اور اس کی عظمت ناقابل تسخیر ہے۔

یہ ممکن ہے کہ میں تھک جاؤں لیکن مجھے یقین ہے کہ موت مجھ پر غالب نہ آسکے گی۔



# انصاف

ایک رات قصر شاہی میں ایک دعوت ہوئی۔ اس موقع پر ایک آدمی آیا اور اپنے آپ کو بادشاہ کے حضور میں پیش کیا۔ تمام مہمان اس کی طرف دیکھنے لگے۔ انہوں نے دیکھا کہ اس کی ایک آنکھ باہر نکل آئی ہے اور خالی جگہ سے خون بہہ رہا ہے۔

بادشاہ نے پوچھا

تم پر کیا مصیبت پڑی ہے

اس آدمی نے کہا

"عالی جاہ میں ایک پیشہ ور چور ہوں اور آج شب جبکہ چاند ابھی طلوع نہیں ہوا تھا میں ایک سیٹھ کی دکان لوٹنے گیا لیکن غلطی سے جلاہے کے گھر میں داخل ہو گیا۔ جونہی میں کھڑکی میں سے کودا، میرا سر جلاہے کے کرگھے سے ٹکرایا اور میری آنکھ پھوٹ گئی۔ عالی جاہ! میں اس جلاہے کے معاملے میں انصاف چاہتا ہوں۔ یہ سن کر بادشاہ نے جلاہے کو طلب کیا اور فیصلہ سنایا کہ جلاہے کی آنکھ نکال دی جائے۔"

جولاہا بولا

"جہاں پناہ! آپ کا یہ فیصلہ درست ہے کہ میری آنکھ نکال دی جائے لیکن عالی جاہ! میرے کام میں دونوں آنکھوں کی ضرورت ہے۔ تاکہ میں اس کپڑے کے دونوں حصوں کو دیکھ سکوں جسے میں بنتا ہوں۔ البتہ میرے پڑوس میں ایک موچی ہے جس کی دونوں آنکھیں سلامت ہیں۔ اس کو ویسے بھی ان دونوں آنکھوں کی ضرورت نہیں۔"

یہ سن کر بادشاہ نے موچی کو بلوایا اور اس کی ایک آنکھ نکلوا دی۔

اور اس طرح انصاف کا تقاضا پورا ہو گیا۔

☆☆☆☆☆

# جب طوفان گزر گیا

لہلہاتے ہوئے کھیتوں کو زمین پر بچھا دینے اور بڑے بڑے درختوں کی مضبوط شاخوں کو توڑ دینے کے بعد طوفان ختم گیا اور اس طرح سناٹا چھا گیا۔ جیسے قدرت ہمیشہ سے پر امن رہی ہو۔ ستارے دوبارہ نظر آنے لگے۔

اسی وقت ایک نوجوان عورت اپنے کمرے میں داخل ہوئی اور اپنے بستر کے قریب گھٹنوں کے بل جھک گئی۔ وفورِ غم سے اس کا دل بھر آیا تھا۔ لیکن پھر بھی اس کی زبان سے یہ الفاظ نکلے۔

"میرے مالک اسے مجھ تک بخیریت پہنچا دے۔ میرے آنسو خشک ہو چکے ہیں اب میں مزید آنسو نہیں بہا سکتی۔ اے مالک اے رحمان اے رحیم! میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے اور صدمہ نے میرے دل میں گھر کر لیا ہے۔ میرے مالک اسے جنگ کی ہولناکیوں سے بچا۔ تو اسے بے رحم موت سے محفوظ رکھ وہ کمزور ہے اور طاقتور لوگوں کے بس میں ہے۔ اے مالک! میرے محبوب کو بچا۔ مجھے اس سے ملا دے یا ایسا ہو کہ وہ یہاں آ جائے۔ اور مجھے اپنے ساتھ لے کر چلا جائے۔"

اسی وقت ایک نوجوان مرد بڑی خاموشی سے کمرہ میں داخل ہوا اس کے جسم پر جگہ جگہ پٹیاں بندھی ہوئی تھیں۔

وہ اس عورت کے قریب پہنچ گیا اور غم اور خوشی کے ملے جلے جذبات کے ساتھ اس نے عورت کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیا۔ اور پھر اپنے ہونٹوں سے لگایا۔ پھر ایک ایسی آواز کے ساتھ جس میں ماضی کا غم اور حال کی خوشی شامل تھی اس نے کہا مجھ سے مت ڈرو میں تمہاری دعاؤں کا مرکز ہوں، مسکراؤ۔ اس لئے کہ اس نے مجھے بخیریت تمہارے پاس پہنچا دیا ہے۔ اور انسانیت نے ہمیں وہ چیز واپس دلا دی ہے جسے دوسروں کی خود غرضی اور لالچ نے ہم سے چھیننا چاہا تھا۔ اس لئے رنج نہ کرو بلکہ مسکراؤ۔ میری پیاری اب خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں۔ اس لئے محبت ایسی

طاقت ہے جو موت کو شکست دے دیتی ہے۔ ایسا جادو ہے جو دشمن کو مغلوب کر لیتا ہے۔ ادھر دیکھو یہ میں ہوں تمہارا محبوب میں ایک تصور یا خواب نہیں جو موت کی وادی سے نکل کر آیا ہوں۔ میں حقیقت میں زندہ ہوں۔ ادھر دیکھو میری طرف۔

گھبراؤ نہیں، ادھر دیکھو میں ایسی تیج ہوں جو تلواروں اور توپوں کے بھیانک ماحول سے نکل کر آیا ہوں اور میں لوگوں کو جنگ پر محبت کے غلبہ کی داستان سناؤں گا۔

وہ اس سے زیادہ کچھ نہ بول سکا۔ اس کا دل بھر آیا اس کے آنسو دل کا پیغام سنانے لگے۔ اور مسرت کے فرشتے اس عمارت پر اپنا سایہ ڈالنے لگے اور پھر ان دونوں دلوں نے اس یک جائی کو دوبارہ پا لیا۔ جو ان سے چھین لی گئی تھی۔

اگلی صبح کو وہ دونوں ایک میدان میں کھڑے ہوئے قدرت کے اس حسن کا نظارہ کر رہے تھے۔ جس کو کل کا طوفان کسی حد تک زخمی کر چکا تھا۔

اطمینان کا ایک گہرا سانس لینے کے بعد سپاہی نے مشرق کی طرف دیکھا اور اپنی محبوبہ سے مخاطب ہوا۔

"پیاری ادھر دیکھو تاریکی نے سورج کو جنم دے رہی ہے۔"

☆☆☆☆☆

# بنفشہ کا پھول

خیابان چمن میں، ایک نظر فریب وخوشبودار اور بنفشہ کا پھول تھا، جو اپنے پڑوسیوں کے ساتھ سکون واطمینان کی زندگی بسر کر رہا تھا۔ اور لمبی لمبی گھاس کے حلقہ میں لہرا رہا تھا، ایک دن صبح کو جبکہ اس کے سر شبنم کا تاج رکھا تھا، اس نے سر اٹھا کر ادھر دیکھا اس کی نگاہ ایک نازک اندام وخوش قامت گلاب کے پھول پر پڑی۔ اس کا ''سر پر غرور'' اس طرح بلند تھا، گویا زمردیں چراغ دان پر آگ کا شعلہ لرز رہا ہے۔

بنفشہ کے پھول نے اپنے نیلگوں ہونٹ وا کیے اور سرد آہ بھر کر کہنے لگا۔

''نباتی خوشبوؤں میں میرا حصہ کتنا کم اور پھولوں میں میرا درجہ کس قدر پست ہے۔ فطرت نے مجھے حقیر وذلیل بنا کر پیدا کیا ہے تا کہ میں زمین سے چپٹے چپٹے اپنی عمر گزاردوں، میں اپنا سر نیلگوں آسمان کی طرف اٹھا سکتا ہوں نہ اپنا رخ گلاب کے پھول کی طرح سورج کی طرف کر سکتا ہوں۔''

گلاب کے پھول نے اپنے پڑوسی بنفشہ کے پھول کی بات سنی اور قہقہہ مار کر کہنے لگا۔

''تو بھی پھولوں میں کتنا مورکھ ہے جو نعمت تجھے حاصل ہے۔ افسوس کہ تو اس کی قدر وقیمت سے واقف نہیں۔ تجھے فطرت نے وہ خوشبو، وہ حسن اور دلکشی عطا فرمائی ہے جس سے اکثر پھول محروم ہیں۔ اپنے دل کو ان نامحمود خیالوں اور شیطانی آرزوؤں سے پاک رکھ اور اپنی تقدیر پر شاکر رہ تجھے معلوم ہونا چاہئے کہ جس کسی نے اپنے بازوؤں کو نیچے کر لیا گویا اپنے مرتبہ کو بڑھا لیا اور جس کسی نے حرص وطمع کی، گویا نقصان کو دعوت دی۔''

بنفشہ کے پھول نے جواب دیا۔

''میاں گلاب! تم تسلی دے رہے ہو، اس لئے کہ تمہیں وہ تمام امتیازات حاصل ہیں جن کی مجھے آرزو ہے۔ تم حکیمانہ لہجے میں میرے احساس کمتری کو دور کرنا چاہ

رہے ہو، اس لئے تم بلند مرتبہ ہو، لیکن بدنصیب دلوں پر کامیابی و کامرانی کی نصیحتیں کیا اثر کر سکتی ہیں؟ اف! کس قدر سنگدل ہے، وہ طاقت ور، جو کمزوروں میں فصاحت و بلاغت کے دریا بہائے!"

قدرت نے گلاب اور بنفشہ کے پھولوں کی گفتگو سنی اور متعجب ہو کر انگڑائی لی۔ پھر ذرا بلند آواز میں بولی۔

"میرے پیارے بنفشہ کے پھول! یہ تمہیں کیا ہو گیا؟ میں تو تمہیں، تمہاری عاجزہ کی بنا پر دلکش، نرمی و نزاکت کی بنا پر شیریں اور غریب بیچارگی کی بنا پر شریف سمجھتی تھی کیا مکروہ خواہوں نے تمہیں بھی گمراہ کر دیا، کھو کھلی"

عظمت نے تمہاری عقل بھی چھین لی؟

بنفشہ نے آرزومندانہ لہجے میں کہا

اے عظمت و جبروت کی دیوی! اے شفیق و مہربان ماں! میں اپنے دل کی تمام آرزوؤں اور اپنی روح کی تمام آرزوؤں اور اپنی روح کی تمام امیدوں کا واسطہ دے کر کہتا ہوں کہ تو میری التجا قبول کر لے اور مجھے خواہ ایک ہی دن کے لئے سہی، لیکن گلاب کا پھول بنا دے!

قدرت نے غصہ سے جواب دیا۔

"تو نہیں جانتا کہ کیا مانگ رہا ہے؟ اور تجھے معلوم نہیں کہ ظاہری عظمت میں کتنی بلائیں پوشیدہ ہوتی ہیں اگر میں نے تیرا قدم بلند کر دیا اور تیری صورت بدل کر تجھے گلاب کے پھول بنا دیا تو اس وقت تجھے ندامت ہو گی۔ بے سود ندامت!"

بنفشہ نے کہا

"میرے بنفشی وجود کو کشیدہ قامت اور بلند سر گلاب کے پھول سے بدل دے، اس کے بعد جو کچھ ہو گا اس کی ذمہ داری تجھ پر نہیں میری حرص و طمع پر ہو گی"

قدرت نے جواب دیا۔

"اے نادان و سرکش بنفشہ! میں نے تیری التجا قبول کی لیکن اگر مشکلات و مصائب تجھے گھیر لیں تو اس کی شکایت مجھ سے نہیں، اپنی ذات سے کرنا!"

قدرت نے اپنی مخفی و سحر کار انگلیوں سے بنفشہ کی جڑوں کو مس کیا اور چشم زدن میں اسے ایک خوش رنگ گلاب کا پھول بنا دیا جو تمام پھولوں سے بلند تھا۔



دن ڈھلتے، فضا پر طوفان خیز سیاہ بادل چھا گئے، سکون ہستی میں ہیجان پیدا ہوا، بجلی چمکنے لگی، بادل گرجنے لگے اور باد و باراں کا لشکر جرار باغوں اور چمن زاروں سے آمادہ پیکار ہو گیا۔ شاخیں ٹوٹ ٹوٹ کر گرنے لگیں۔ بڑے بڑے درخت جڑ سے اکھڑ گئے۔ سر بلند پھول طوفان کے تھپیڑوں سے مٹی میں مل گئے اور ان بیلوں اور پھولوں کے سوا کوئی چیز باقی نہ رہی جو زمین سے چمٹے ہوئے تھے یا چٹانوں میں پوشیدہ تھے۔

لیکن عناصر کے اس ہیجان نے دوسرے باغوں کو اتنا تباہ و برباد نہیں کیا جتنا اس چمن کو جس میں مادر قدرت نے بنفشہ کے پھول کو گلاب کا پھول بنایا تھا۔

چنانچہ جب طوفان فرو ہوا اور بادل چھٹے تو اس کے تمام پھول منتشر ذرات کی طرح ادھر ادھر بکھرے پڑے تھے اور اس طوفان خیز ہنگامہ کے بعد کوئی چیز صحیح و سلامت نہ رہی۔ سوائے بنفشہ کے ان پھولوں کے جو چمکتی دیواروں تلے روپوش تھے۔



بنفشہ کے ایک نو شگفتہ پھول نے سر اٹھا کر دیکھا کہ چمن کے پھولوں اور درختوں پر کیا بیتی؟ وہ خوشی سے مسکرایا اور اپنے ساتھیوں کو آواز دے کر کہنے لگا۔

"دیکھو! آندھی نے ان پھولوں کا کیا حشر کر دیا جو فخر غرور کے ساتھ سر اونچا کئے کھڑے تھے۔"

دوسرے بنفشہ کے پھول نے کہا

"ہر چند ہم زمین پر پڑے ہیں لیکن آندھی اور طوفان کے غیظ و غضب سے محفوظ

ہیں۔"

تیسرا بنفشہ کا پھول بولا۔

"یہ صحیح ہے کہ ہمارے جسم بہت حقیر ہیں لیکن تباہیاں ہم پر غالب نہیں آسکتیں۔"

اس وقت بنفشہ کے پھولوں کے بادشاہ نے نگاہ اٹھائی اور دیکھا کہ اس کے پاس وہ گلاب کا پھول پڑا ہے جو کل تک بنفشہ کا پھول تھا۔ طوفان نے اسے شاخ سے اکھاڑ پھینکا ہے۔ آندھی کے تھپیڑوں نے اس کی پتی پتی الگ کردی ہے اور اب وہ نم آلود گھاس پر اس طرح پڑا ہے جیسے کسی مقتول کے سینہ میں دشمن کا تیر پیوست ہو۔

بادشاہ نے اپنا سر اونچا کیا اور اس کی پتیاں ذرا پھیلیں اور اس نے اپنے ساتھیوں سے بلند آواز میں کہا۔

"دیکھو! ذرا اس بنفشہ کے پھول کو دیکھو! جس نے لالچ میں آکر گلاب کے پھول کا لباس پہن لیا تاکہ تھوڑی سی دیر کے لئے سربلندی حاصل کرے اور ہمیشہ کے لئے پستی میں گر جائے یہ منظر تمہارے لئے عبرت کا سبب ہوگا۔"

یہ سن کر گلاب جو اس وقت جانکنی کے عالم میں تھا، مارے غصہ کے لرز اٹھا اس نے اپنی بچی کھچی قوتیں جمع کیں اور رک رک کر کہنے لگا۔

"سنو اے کم حوصلہ بے وقوفو! سنو! اے طوفان بادوباراں سے لرزہ براندام ہونے والو! کل تک میں تمہاری طرح اپنے سبز پتوں میں بیٹھا تقدیر پر قانع تھا اور یہ قناعت ایک دیوار حائل تھی جو مجھے زندگی کے طوفانوں اور ہنگاموں سے الگ رکھتی تھی، جس نے میرے وجود کو راحت واطمینان کے نشہ میں سرشار کرکے امن وسلامتی کے حلقہ میں گھیر رکھا تھا۔ میرے امکان میں تھا کہ میں اسی طرح زمین پر پڑے پڑے زندگی گزار دیتا، یہاں تک کہ موسم سرما اپنی برف باریوں سے مجھ پر چھا جاتا اور میں بھی اپنے پیش رو پھولوں کی طرح موت کی خاموش بستی میں پہنچ جاتا نیستی کی تاریکیوں میں گم ہو جاتا، اس سے پہلے کہ میں ہستی کے اسرار و رموز کو جانچتا جو سطح زمین پر نمودار

ہونے کے بعد سے بنفشہ کے پھولوں نے اختیار کر رکھا ہے۔"

ہاں! میرے امکان میں تھا کہ میں لالچ سے اپنا دامن پاک رکھتا اور ان چیزوں سے پرہیز کرتا جو اپنی فطرت کے پیش نظر ہمیری فطرت سے بلند ہیں لیکن میں نے رات کی خاموشی پر کان لگائے اور عالم قدس کو اس عالم سے کہتے سنا۔

"وجود کی غایت ہی یہ ہے کہ ماورائے وجود کے لئے جدوجہد کی جائے"

یہ سن کر میری روح میرے خلاف آمادہ بغاوت ہو گئی اور میرا وجدان اس مقام کے لئے تڑپنے لگا جو اس سے کہیں بلند تھا۔ میری روح بغاوت کرتی رہی اور میں اس بلند مقام کے لئے تڑپتا رہا۔ یہاں تک کہ میری سرکشی ایک فعال قوت سے بدل گئی اور میرا شوق ایک خلاق ارادہ سے، چنانچہ میں نے فطرت سے درخواست کی اور فطرت ہمارے پوشیدہ خیالات کے خارجی مظاہرہ کے سوا کچھ نہیں کہ مجھے گلاب کا پھول بنا دے اور اس نے میری درخواست قبول کر لی۔

یہ کوئی نئی بات نہ تھی، بارہا دیکھنے میں آیا ہے کہ فطرت نے اپنے آثار و نقوش اپنے ہاتھوں اور اپنی خوشی سے بدل کر رکھ دیئے ہیں۔

گلاب کا پھول تھوڑی دیر کے لئے خاموش ہو گیا اس کے بعد فخر و امتیاز کے لہجہ میں بولا

"وہ ایک ساعت جو میں نے گلاب کے پھول کی حیثیت سے گزاری ہے در حقیقت ایک بادشاہ کی طرح گزاری ہے۔ میں نے کائنات کو گلاب کی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ اثیر کی سرگوشیوں کو گلاب کے کانوں سے سنا ہے اور نور کے دامن کو گلاب کی پتیوں سے چھوا ہے تم میں کوئی ہے جو اس شرف و امتیاز میں میری ہمسری کا دعویٰ کرے؟"

اس کی گردن جھک گئی اور اس نے ایسی آواز میں جس سے موت کا شدید کرب ظاہر ہوتا تھا کہا:

"میں اب مر رہا ہوں، مر رہا ہوں اور میری روح میں وہ کیفیت ہے جو مجھ سے پہلے بنفشہ کے کسی پھول میں نہ تھی، مجھے تمام وہ حقیقتیں معلوم ہیں جو اس محدود دائرہ کے پیچھے آسودہ ہیں جس میں میں پیدا ہوا تھا اور یہی زندگی کا مقصد ہے۔ ہاں! یہی وہ جوہر ہے، جو شب و روز کے پردہ میں روپوش ہے۔"

گلاب کی پتیاں مرجھا گئیں۔ اس میں قدرے لرزش پیدا ہوئی اور وہ مر گیا۔ اس کے چہرہ پر مقدس تبسم کھیل رہا تھا۔ میں ہستی کا تبسم جس نے اپنی بلند آرزوؤں سے زندگی کی تصدیق کر دی۔ فتح و کامرانی کا تبسم خداوندی تبسم!

☆☆☆☆☆

# شاعرِ اعظم

## (بعلبک 112 ق م)

بادشاہ تخت زرنگار پر جلوہ افروز تھا۔ جس کے چاروں طرف شمعیں اور عود ولوبان کی انگیٹھیاں روشن تھیں۔ دائیں بائیں درباری امیر اور مذہبی پیشوا بیٹھے تھے اور سامنے غلام اور سپاہی اس طرح کھڑے تھے جیسے سورج کے سامنے مجسمے!

تھوڑی دیر کے بعد جب مطربوں کے نغمے ختم ہوکر رات کے سیاہ لباس کی تہوں میں گم ہو گئے تو وزیر اعظم اٹھا اور بادشاہ کے سامنے دست بستہ کھڑے ہوکر، بڑھاپے کی ناتواں آواز میں رک رک کر کہنے لگا۔

"جہاں پناہ! ہندوستان کا ایک عجیب وغریب فلسفی کل شہر میں وارد ہوا ہے۔ اس کی تعلیمات ایسی انوکھی ہیں کہ آج تک سننے میں نہیں آئیں۔ اس کا عقیدہ ہے کہ روح ایک جسم سے دوسرے جسم میں اور انسان ایک صدی سے دوسری صدی میں منتقل ہوتا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ وہ درجہ کمال کو پہنچ کر، دیوتاؤں کی صف میں شامل ہو جاتا ہے۔ اپنے اسی مذہب کی تبلیغ کے لئے وہ یہاں آیا ہے اور چاہتا ہے کہ آج کی رات شرف باریابی حاصل کر کے حضور کے سامنے اپنے عقائد کی وضاحت کرے!"

بادشاہ نے سر ہلایا اور مسکرا کر کہا۔

"ہندوستان سے ایسی ہی نرالی چیزیں آتی ہیں۔ اچھا! اسے حاضر کرو!"

مابدولت اس کے دلائل سننا چاہتے ہیں۔

اسی لمحہ ایک ادھیڑ عمر کا انسان دربار میں حاضر کیا گیا۔ جس کا رنگ گندمی، چہرہ پر وقار، آنکھیں بڑی بڑی اور شگفتہ خدوخال، زبان بے زبانی میں گہرے رازوں اور انوکھی رغبتوں کے ترجمان تھے۔ آداب بجالانے کے بعد، اجازت پاکر اس نے اپنا سر اٹھایا۔ اس کی آنکھوں میں چمک پیدا ہوئی اور وہ اپنے نئے عقیدہ اظہار کرنے لگے۔ اس نے بتایا روح اپنے اختیار کردہ درمیانی واسطوں اور حاصل کردہ تجربات

کی تاثیرات کے ذریعہ درجہ بدرجہ ترقی کرتے ہوئے رفعت وقوت عطا کرنے والی محبت کے ساتھ نشوونما پاتے ہوئے کس طرح ایک جسم سے دوسرے جسم میں منتقل ہوتی ہے۔ پھر اس نے بیان کیا کہ انسان، کمالیاتی ضرورتوں کی ٹوہ لگاتے ہوئے دور موجود میں عہد ماضی کے گناہوں کا کفارہ ادا کرتے ہوئے، اور ایک جون کی بوئی ہوئی کھیتی دوسری جون میں کاٹتے ہوئے کس طرح نقل مکانی کرتا ہے۔

جب تقریر نے طول کھینچا اور بادشاہ کے چہرے پر بے چینی اور تکان کی علامات ظاہر ہونے لگیں تو وزیر اعظم نووارد فلسفی کے قریب آیا اور اس کے کان میں چپکے سے کہا۔

"بس! بحث کو اب کسی اور فرصت کے لئے اٹھا رکھو۔"

فلسفی الٹے پاؤں لوٹا اور مذہبی پیشواؤں کی صف میں بیٹھ گیا۔ اس نے اپنی آنکھیں بند کر لیں۔ گویا ہستی کے رموز و اسرار کو غور سے دیکھتے دیکھتے تھک گیا ہے۔

تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد، جو پیغمبرانہ سکر و بے خبری سے مشابہ تھی، بادشاہ نے دائیں بائیں دیکھ کر پوچھا۔

"ہمارا شاعر کہاں ہے؟ ہم نے اسے مدت سے نہیں دیکھا۔ اس پر کیا بیتی؟ وہ ہر رات ہماری مجلس میں حاضر رہتا تھا۔"

ایک پادری نے عرض کی۔

"ایک ہفتہ گزرا، میں نے اسے ہیکل عشروت کے آستانے پر بیٹھے دیکھا تھا، وہ اپنی جاوید اور غم زدہ نگاہوں سے دوق شفق کو دیکھ رہا تھا۔ گویا اس کا کوئی قصیدہ بادلوں سے گم ہو گیا ہے۔"

ایک درباری بولا

"کل میں نے اسے بید اور سرو کے درختوں میں بیٹھے دیکھا تھا۔ میں نے سلام کیا، لیکن اس نے کوئی جواب نہ دیا اور بدستور اپنے افکار و خیالات کے سمندر میں غرق رہا۔"

خواجہ سراؤں کے داروغہ نے کہا۔

"آج وہ مجھے محل کے باغیچہ میں نظر آیا تھا۔ میں اس کے قریب گیا تو دیکھا رنگت پیلی پڑ گئی ہے، چہرہ غم وملال کی تصویر بنا ہوا ہے پلکوں پر آنسو مچل رہے ہیں اور سانس گھٹ گھٹ کر آرہا ہے۔"

افسوسناک لہجہ میں بادشاہ نے حکم دیا۔

"جاؤ اسے فوراً تلاش کر کے لاؤ! مابدولت کی طبع مبارک اس کے لئے بے چین ہے۔"

غلام اور سپاہی شاعر کی تلاش میں چلے گئے اور بادشاہ ہمیت سارا دربار خاموش، حیران اور منتظر بیٹھا رہا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ سب کمرہ کے وسط میں کھڑے ہوئے ایک غیر مرئی سائے کا وجود محسوس کر رہے ہیں۔

تھوڑی دیر کے بعد خواجہ سراؤں کا داروغہ آیا اور بادشاہ کے قدموں پر گر پڑا اس پرندہ کی طرح جسے صیاد کے تیر نے گرا لیا ہو۔ بادشاہ بے اختیار چلایا۔

"کیا بات ہے؟ کیا ہوا"

"شاعر محل کے باغیچہ میں مردہ پڑا ہے۔"

بادشاہ ایک دم کھڑا ہو گیا، اس کا چہرہ رنج وغم سے مرجھا گیا، وہ آہستہ آہستہ باغ کی طرف چلا، اس طرح کہ آگے آگے غلاموں کے ہاتھوں میں شمعیں تھیں اور پیچھے پیچھے درباری اور کاہن، باغ کا احاطہ کے پاس جہاں بادام اور انار کے درخت ہیں، شمعوں کی زرد شعاعوں کی روشنی میں ایک بے جان جسم دکھائی دیا جو گلاب کی سوکھی ہوئی ٹہنی کی طرح گھاس پر پڑا تھا۔

ایک درباری نے کہا

دیکھنا استاد کو کس طرح گلے لگا رکھا ہے، گویا وہ ایک حسین دوشیزہ ہے، جس سے اسے محبت تھی اور جو اس سے محبت کرتی تھی اور اسی محبت کی بنا پر انہوں نے عہد کر لیا

تھا کہ ہم دونوں ساتھ مریں گے۔

''حسب عادات اب بھی فضا کی گہرائیوں کو غور سے دیکھ رہا ہے۔ گویا ستاروں میں ایسے انجان خدا کی پرچھائیں نظر آ رہی ہے۔''

کاہن اعظم نے بادشاہ سے مخاطب ہوتے ہوئے عرض کی

''کل ہم اسے مقدس عشتروت کے ہیکل کے سائے میں دفن کریں گے۔ شہر کا چھوٹا بڑا اس کی میت کے ساتھ ہو گا۔ نوجوان اس کے قصیدے گائیں گے اور نوخیز لڑکیاں اس کے تابوت پر پھول برسائیں گی چونکہ یہ ہمارے ملک کا سب سے بڑا شاعر تھا اس لئے اس کی تدفین کا جلوس بھی شاندار ہونا چاہیے۔''

بادشاہ نے شاعر کے چہرے سے نگاہیں ہٹائے بغیر جس پر موت کی نقاب پڑی تھی سر ہلایا اور آہستہ آہستہ کہنے لگا۔

''نہیں جب یہ زندہ تھا اور ملک کے گوشہ گوشہ کو اپنی روح کی تابشوں سے منور اور فضا کے ذرہ ذرہ کو اپنے سانس کی نکہتوں سے معطر کر رہا تھا ہم نے اسے فراموش کر دیا۔ اس لئے اگر ہم اب مرنے کے بعد اس کی عزت کریں گے تو دیوتا ہمارا مذاق اڑائیں گے اور وادیوں اور سبزہ زاروں کی پریاں ہم پر ہنسیں گی۔ بہتر یہی ہے کہ اسے یہیں دفن کرو جہاں اس کی روح اس کے جسم سے علیحدہ ہوئی ہے اس کے ستار کو اس کے جسم سے چمٹا رہنے دو۔ اگر تم میں سے اس کی عزت کرنی چاہتا ہے تو وہ گھر جائے اور اپنے اہل وعیال کو بتائے کہ بادشاہ نے اپنے شاعر سے بے اعتنائی برتی اور وہ تنہائی وغمگینی کے عالم میں مر گیا۔''

اس کے بعد اس نے چاروں طرف دیکھ کر پوچھا۔

''ہندی فیلسوف کہاں ہے؟''

فلسفی آگے بڑھا اور کہا

''جہاں پناہ! حاضر ہوں''

بادشاہ نے پوچھا

"بتا اے حکیم! کیا دیوتا مجھے ایک بادشاہ اور اسے ایک شاعر کی حیثیت سے پھر اس دنیا میں بھیجیں گے؟ کیا میری روح کسی شہنشاہیت اقلیم کے ولی عہد اور اس کی روح ایک بڑے شاعر کا قالب اختیار کرے گی؟ کیا قانون فطرت اسے دوبارہ تجلیات الٰہی کی جلوہ گاہ میں حاضر کرے گا؟ تاکہ میں اس پر اپنے انعام و اکرام کی بارش اور اس کے دل کو اپنی بخشش و عطا سے خوش کروں!"

فلسفی نے جواب دیا

"روح جو کچھ چاہتی ہے، اسے ملتا ہے، وہ ناموس جو موسم کے خاتمہ پر بہار کی عشرت فروشیوں کو لوٹاتا ہے ضرور آپ کو باجبروت شہنشاہ اور اسے شاعر اعظم بنا کر اس دنیا میں واپس بھیجے گا۔"

بادشاہ کا چہرہ کھل اٹھا، اس کی روح میں ایک تازگی ایک شادابی کروٹیں لینے لگی۔ اور وہ اپنے محل کی طرف روانہ ہو گیا، اس کا دماغ ہندی فیلسوف کے اقوال پر غور کر رہا تھا اور اس کا دل ان الفاظ کو دہرا رہا تھا۔

"روح جو کچھ چاہتی ہے اسے ملتا ہے۔"

☆☆☆☆☆

# قاہرہ۔۔۔۔مصر۔۔۔۔1912ء

چاندطلوع ہوا اور اپنی نقرئی چادر شہر پر ڈال دی۔ اس وقت والیٔ سلطنت اپنے محل کے دریچہ میں بیٹھا صاف ستھری فضا کو دیکھ رہا تھا۔ ان قوموں کے آغاز و انجام پر غور کر رہا تھا جو یکے بعد دیگرے نیل کے کنارے سے گزریں۔ ان بادشاہوں اور فاتحوں کے اعمال کا جائزہ لے رہا تھا جو ابوالہول کے دبدبہ و جلال کے سامنے ٹھٹک کر کھڑے ہو گئے اور اپنے تصور میں ان قبلوں اور نسلوں کے جلوس عظمت کا تماشا دیکھ رہا تھا جنھیں زمانہ نے اہرام مصر کے اطراف سے نکال کر قصر عابدین میں پہنچایا۔

جب اس کے افکار کا دائرہ وسیع ہوا اور اس کے خیالات کی نزہت گاہوں میں کشیدگی پیدا ہو گئی تو وہ اپنے ندیم کی طرف متوجہ ہوا جو اس کے قریب بیٹھا تھا اور کہا۔

"آج کی رات مابدولت کی خاطر عاطر شعر و سخن کی طرف مائل ہے۔ اس لئے کچھ سناؤ"

ندیم نے تعمیل حکم کے لئے سر جھکایا اور عہد جاہلیت کے کسی شاعر کا قصیدہ مترنم آواز میں پڑھنا شروع کیا۔

"کسی جدید شاعر کا کلام!" بادشاہ نے اسے روک دیا۔

ندیم نے دوبارہ سر جھکایا اور ایک مخصوص شاعر کا کلام سنانے لگا۔

"جدید ترین دور کا! بادشاہ نے پھر روکا۔ ندیم نے تیسرے بار پھر سر جھکایا اور موشح اندلسی کے اشعار پڑھنے لگا۔"

کسی ہم عصر شاعر کا قصیدہ سناؤ! بادشاہ نے حکم دیا

ندیم نے اپنی پیشانی پکڑی گویا شعرائے عصر کے تمام کارناموں کو اپنے حافظہ میں تازہ کر رہا ہے۔ یکایک اس کی آنکھوں میں چمک پیدا ہوئی۔ چہرہ پر خوشی کی ایک لہر دوڑ گئی اور وہ زمانہ حاضر کے ایک بہت بڑے شاعر کے اشعار ترنم سے پڑھنے لگا جن میں خیال کی گہرائی، آہنگ کا طلسم، معانی کی باریکی اور اچھوتا پن اور

وہ لطیف و نادر کنائے تھے جو ذہن میں سما کر اسے روشن کر دیتے ہیں اور دل کے گرد محیط ہو کر اسے شدت جذبات سے پگھلا دیتے ہیں۔

بادشاہ نے ندیم کو غور سے دیکھا۔ اشعار کی معنویت اور خوش آہنگی نے اسے بے قابو کر دیا تھا اور وہ ایک ایسے مخفی ہاتھ کا وجود محسوس کر رہا تھا جو اسے ایک اور ہی عالم دور دراز عالم کی طرف کھینچ رہے تھے۔ اس نے پوچھا۔

"یہ اشعار کس کے ہیں؟"

"المعلّٰی شاعر" وہ عجیب و غریب کلمے تھے جو بادشاہ کے کانوں میں گونجے اور اس کے شفاف ذہن میں ان خواہشوں کی پرچھائیاں چھوڑ گئے جو اپنی وضاحت کی بنا پر مبہم اور اپنی باریکیوں کی بنا پر جان دار تھیں۔"

المعلّٰی شاعر ایک نیا پرانا نام جس نے بادشاہ کے دماغ میں بھولے ہوئے دنوں کے نقوش تازہ کر دیئے اس کے سینے کی گہرائیوں میں سوئی ہوئی یادکی پرچھائیوں کو نمایاں کر دیا اور ان خطوط میں جو بادلوں کے کناروں سے مشابہ تھے اس نوجوان کی تصویر اس کی آنکھوں کے سامنے کھینچ دی، جو ستار کو اپنے گلے سے لگائے مردہ پڑا تھا اور اس کے چاروں طرف سپہ سالاران افواج پیشوایان مذاہب اور امرائے سلطنت کھڑے تھے۔

یہ منظر بادشاہ کی آنکھوں کے سامنے سے چھپ گیا جس طرح خواب طلوع سحر کے وقت روپوش ہو جاتے ہیں۔ وہ اپنی جگہ سے اٹھا اور اپنے دونوں ہاتھ سینے پر رکھ کر ٹہلنے لگا۔ وہ بار بار پیغمبر اسلام کی یہ آیت دہرا رہا تھا۔

"تم مردہ تھے، اس نے تمہیں زندہ کیا اب وہ تمہیں مارے گا پھر جلائے گا اور تم آخر کار اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔"

اس کے بعد بادشاہ نے ندیم کی طرف متوجہ ہو کر کہا۔

"ہمارے ملک میں المعلّٰی شاعر کا وجود ہماری خوشی کا سبب ہوا ہم اس کے پاس جا

کہ اس کی عزت افزائی کریں گے۔"

ایک منٹ کے بعد دھنسی ہوئی آواز میں اس نے پھر کہا۔

"شاعر ایک انوکھا پرندہ ہے، جو عالم قدس کے سبزہ زاروں سے اڑ کر چہچہاتا ہوا اس دنیا میں آتا ہے اس لئے اگر ہم نے اس کی عزت نہ کی تو وہ پر تولے گا اور پھر اپنے وطن چلا جائے گا۔"

رات گزر گئی فضا نے اپنا لباس اتار دیا جس میں ستارے ٹکے ہوئے تھے اور صبح کی شعاعوں سے بنی ہوئی قمیض پہن لی لیکن بادشاہ کا ذہن اب بھی ہستی کی نیرنگیوں اور زندگی کے اسرار و رموز میں سرگرداں تھا۔



# خودکشی سے پہلے

اس ویران و خاموش کمرہ میں، کل وہ عورت بیٹھی تھی، جسے میرا دل پیار کرتا ہے، ان گلابی اور نرم و نازک گاؤ تکیوں پر اس کا سر رکھا تھا اور اس لوریں شیشہ سے اس نے عطر آمیز شراب کا ایک قطرہ پیا تھا۔

یہ جو کچھ تھا، کل تھا اور ''کل'' ایک خواب ہے جو اب کبھی واپس نہیں آ سکتا۔ لیکن آج وہ عورت جو میری امیدوں کی دنیا ہے۔ ایک دوسری ویران اور دور دراز سر زمین کی طرف چلی گئی ہے۔ جسے تنہائی و فراموشی کا ملک کہتے ہیں۔

اس عورت کی انگلیوں کے نشانات، جو میرے دل کی ملکہ ہے، اب تک میرے آئینہ پر نمایاں ہیں، اس کے سانس کی خوشبو سے اب تک میرے کپڑے مہک رہے ہیں اور اس کی شیریں آواز سے اب تک میرے مکان کا گوشہ گوشہ گونج رہا ہے لیکن خود وہ عورت وہ عورت جو میرے جذبات محبت کا مرکز ہے۔ ایک دور دراز مقام کی طرف روانہ ہوگئی ہے جسے ہجر و فراق کی بستی کہتے ہیں مگر اس کی انگلیوں کے نشانات اس کے دہن کا معطر اور اس کی روح کی پرچھائیاں اس کمرہ میں کل صبح تک باقی رہیں گی اور جب ہوا کے لئے میں اپنے مکان کے دروازے کھولوں گا تو اس کے جھونکے ہر اس چیز کو اڑا لے جائیں گے جو اس حسین ساحرہ نے میرے لئے چھوڑی ہے!

اس عورت کی تصویر جو میری تمناؤں کا سرچشمہ ہے اب تک میرے بستر کے قریب لٹک رہی ہے محبت کے وہ خطوط، جو اس نے مجھے لکھے تھے، اب تک عقیق و مرجان سے مرصع، چاندی کی صندوقچی میں محفوظ ہیں اور اس کی پیشانی کے سنہری بال جو اس نے اپنی نشانی کے طور پر مجھے دیئے تھے۔ اب تک مشک وغیرہ سے بسے ہوئے غلاف میں رکھے ہیں یہ تمام چیزیں صبح تک اپنی جگہ رہیں گی لیکن جب صبح ہو گی اور ہوا کے لئے میں اپنے دروازے کھولوں گا تو اس کی موجیں ان سب چیزوں کو

عدم کی تاریکیوں میں لے جائیں گی، جہاں سکون و خاموشی کا دور دورہ ہے۔

نوجوانو! وہ عورت جس سے میں محبت کرتا ہوں، انہیں عورتوں جیسی ہے جن سے تم محبت کرتے ہو، یہ ایک عجیب مخلوق ہے جسے دیوتاؤں نے کبوتر کی صلح پسندی، سانپ کے پیچ و خم، طاؤس کے غرور و ناز، بھیڑیئے کی کج خلقی، سفید گلاب کے پھول کی رعنائی، اور اندھیری راتوں کے خوف کی مٹھی بھر راکھ اور چلو بھر سمندر جھاگ میں ملا کر بنایا ہے۔

میں اس عورت کو جس سے مجھے محبت ہے، بچپن سے جانتا ہوں، جبکہ میں کھیتوں میں اس کے پیچھے پیچھے دوڑتا تھا اور بازاروں میں اس کا دامن پکڑ لیتا تھا۔

میں اسے اپنے عہد نوجوانی میں بھی جانتا تھا جبکہ میں کتابوں میں اس چہرے کا عکس دیکھتا تھا شام کے بادلوں میں اس کے قامت کا مشاہدہ کرتا تھا اور نہروں کی روانی میں اس کی آواز کا ترنم سنتا تھا۔

میں اسے اپنی پختہ عمری کے دور میں بھی جانتا تھا جبکہ میں اس کے پہلو میں بیٹھ کر اس سے گفتگو کرتا تھا، مختلف چیزوں کے متعلق سوال کرتا تھا، اپنے دل کی درد کی شکایتیں لے کر اس کے پاس جاتا تھا اور اپنی روح کے اسرار اس پر ظاہر کرتا تھا۔

یہ جو کچھ تھا کل تھا اور ''کل'' ایک خواب کبھی واپس نہیں آ سکتا۔

لیکن آج وہ عورت، جسے میرا دل پیار کرتا ہے ایک سر دویران اور دور دراز سر زمین کی طرف چلی گئی ہے جسے تنہائی و فراموشی کا ملک کہتے ہیں۔



لیکن اس عورت کا نام کیا ہے؟ جسے میرا دل پیار کرتا ہے؟ اس کا نام زندگی ہے۔

زندگی ایک حسین و سحر کار عورت ہے جو ہمارے دلوں کو لبھاتی ہے۔ ہماری روحوں کو ورغلاتی ہے اور ہمارے ادراک و احساس کو اپنے وعدوں سے گراں بار کرتی ہے۔ یہ وعدے اگر طول کھینچتے ہیں تو ہم میں سے صبر کی قوت جاتی رہتی ہے اور اگر

پورے ہو جاتے ہیں تو ہمارے باطن میں رنج و الم کے شعلے بھڑک اٹھتے ہیں۔

زندگی ایک عورت ہے جوان سفید دنوں کا لباس پہنتی ہے جن میں سیاہ راتوں کے استر لگے ہوئے ہیں۔

زندگی ایک عورت ہے جو قلب انسانی کو اپنا دوست تو بنا سکتی ہے لیکن شوہر نہیں بنا سکتی۔

زندگی ایک بدکار مگر حسین عورت ہے جو کوئی اس کی بدکاری دیکھ لیتا ہے اس کے حسن سے نفرت کرنے لگتا ہے۔

☆☆☆☆☆

# غلامی

انسان زندگی کا غلام ہے اور یہ غلامی اس کے دنوں کو ذلت وخواری کے پردہ میں لپیٹ دیتی اور اس کی راتوں کو اشک وخوں کے سیلاب میں غرق کر دیتی ہے۔

میری پیدائش اولیں کو ساٹھ ہزار برس ہوئے، لیکن آج تک میں نے تسلیم پیشہ غلاموں اور طوق وسلاسل میں جکڑے ہوئے قیدیوں کے سوا کسی کو نہیں دیکھا۔

میں دنیا کے مشرق ومغرب کا سفر کیا، زندگی کی تاریکی اور روشنی کے گرد چکر لگائے۔ قوموں اور نسلوں کو، گروہ در گروہ غاروں سے نکل کر محلوں میں جاتے دیکھا لیکن ہنوز بوجھ سے دبی ہوئی گردنوں، زنجیروں میں جکڑی ہوئی کلائیوں اور بتوں کے سامنے جھکے ہوئے گھٹنوں کے سوا اور مجھے کچھ نظر نہ آیا۔

بابل سے پیرس اور نینوا سے نیویارک تک میں انسان کے ساتھ ساتھ رہا، میں نے اس کے نقوش قدم کے برابر اس کی بیڑیوں کے نشانات، ریگ زار پر مرتسم دیکھے اور وادیوں اور جنگلوں کو زمانہ اور قوموں کے نالہ وماتم کی صدائیں دہراتے سنا۔

میں شاہی محلوں، مدرسوں اور عبادت گاہوں میں گیا۔ قربان گاہوں اور معبدوں کے سامنے کھڑا ہوا دیکھا۔ مزدور تاجر کا غلام ہے۔ اور تاجر سپاہی کا، سپاہی سپہ سالار کا غلام ہے اور سپہ سالار بادشاہ کا بادشاہ کاہن کا غلام ہے اور کاہن صنم اور صنم مٹی ہے جسے گوندھ کر شیطانوں نے مردہ کھوپڑیوں کے ڈھیر پر نصب کر دیا ہے۔

میں امیروں اور طاقت وروں کی حویلیوں میں داخل ہوا، غریبوں اور کمزوروں کی جھونپڑیوں میں گیا۔ ہاتھی دانت کی تصویریں اور طلائی ساز وسامان سے سجے ہوئے کمروں میں بیٹھا یاس ونومیدی کی پرچھائیوں اور موت کے سانسوں میں مکدر کوٹھریوں میں ٹھہرا اور دیکھا بچے دودھ کے ساتھ غلامی کا زہر پی رہے ہیں۔ لڑکے اب ت کے ساتھ انکسار اور خاکساری کا سبق سیکھ رہے ہیں۔ لڑکیاں عاجزی اور دغا بازی کے راستہ لگے ہوئے لباس پہن رہی ہیں اور عورتیں اطاعت وفرمانبرداری

کے بستروں میں سو رہی ہیں۔

میں قوموں کے ساتھ ساتھ گنج کے کناروں سے فرات کے ساحل نیل کے دہانے، سینا کے پہاڑ، ایتھنز کے میدانوں، روم کے کلیساؤں، قسطنطنیہ کی گلیوں، پیرس کی سیر گاہوں اور لندن کی عالی شان عمارتوں تک گیا اور دیکھا ہر جگہ غلامی عظمت و جلال کے جلوؤں کے ساتھ ہے۔ لوگ اس کی قربان گاہوں پر، نوجوان لڑکوں اور کنواری لڑکیوں کو بھینٹ چڑھاتے ہیں اور اسے "دیوتا" کے نام سے پکارتے ہیں۔ اس کے قدموں میں عطر و شراب بہاتے ہیں اور اسے "بادشاہ" کا لقب دیتے ہیں اس کی مورتیوں کے سامنے عود و لوبان سلگاتے ہیں اور اسے پیغمبر کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ سجدہ کرتے ہیں اس کے سامنے گرتے ہیں اور اسے "قانون" سے تعبیر کرتے ہیں۔ اس کے لئے لڑتے ہیں اور ایک دوسرے کو قتل کرتے ہیں اور اس کا نام "وطنیت" رکھتے ہیں۔ خود کو اس کی مرضی کے سپرد کر دیتے ہیں اور اسے زمین پر "خدا کا سایہ" سمجھتے ہیں۔ اس کی ارادت و عقیدت کے جوش میں اپنے مکانوں کو آگ لگاتے اور عمارتوں کو ڈھاتے ہیں اور اسے "بھائی" اور "مساوات" کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ اس کی راہ میں جان توڑ کر کوشش کرتے ہیں اور اسے مال و تجارت کہتے ہیں۔

بالفاظ دیگر وہ ایک حقیقت ہے اور ایک جوہر جس کے متعدد نام ہیں اور مختلف مظاہر کی بلکہ وہ ایک ازلی اور ابدی روگ ہے جس کے جلوؤں میں مختلف قسم کی بیماریاں اور جراحتیں ہوتی ہیں جنہیں اولاد روح حیات کی طرح اپنے آباؤ اجداد سے ورثہ میں پاتی ہے اور جن کے بیج ایک زمانہ دوسرے زمانہ کی مٹی میں ڈالتا ہے جس طرح ایک فصل کے بیج دوسری فصل میں بوئے جاتے ہیں۔

غلامی کی جتنی قسمیں اور صورتیں میں نے دیکھی ہیں بہت عجیب ہیں۔

اندھی غلامی جو انسان کے حال کو اس کے اسلاف کے ماضی سے جکڑ دیتی ہے اور

اس کے نفس کو ان کی رواجی پابندیوں کا اسیر کر کے، اسے پرانی روحوں کے لئے ایک نیا جسم اور بوسیدہ ہڈیوں کے لئے ایک قلعی شدہ قبر بنا دیتی ہے۔

گونگی غلامی جو مرد کی زندگی کو اس عورت کے دامن سے باندھ دیتی ہے، جس سے وہ نفرت کرتا ہے اور عورت کے جسم کو اس شوہر کے بستر سے وابستہ کر دیتی ہے۔ جس سے وہ بیزار ہوتی ہے اور اس طرح ان دونوں کو زندگی کے ایک رشتہ میں پرو دیتی ہے جو پاؤں اور جوتی کے رشتہ سے مشابہ ہوتا ہے۔

بہری غلامی جو افراد کو گرد و پیش کے رجحانات کی تقلید ان کے رنگ میں رنگ کی سیادت کا جوار کھ دیتی اور اہل ہمت کے ارادوں کو عظمت و شہرت کے لالچیوں کی خواہشوں کے حوالے کر دیتی ہے جس کی بنا پر وہ ان آلات کی مثال ہو جاتے ہیں انگلیاں پہلے حرکت دیتی ہیں پھر ٹھہر اکر توڑ ڈالتی ہیں۔

ادھیڑ غلامی جو بچوں کی روحوں کو وسیع فضا سے سیاہ بختی کے ان مسکنوں میں پھینک دیتی ہے جہاں ضرورت جہالت کے ہم پہلو مقیم ہوتی ہے اور ذلت مایوسی کے جوار میں اور یہ بچے بدنصیبی کے سایہ میں جوان ہوتے، مجرموں کی طرح زندگی بسر کرتے اور ذلت کے ساتھ مر جاتے ہیں۔

رنگ برنگی غلامی جو اشیاء کو ان کی واقعی قیمت ادا کئے بغیر خریدتی اور انہیں ان ناموں سے پکارتی ہے جو ان کے اصلی ناموں سے مختلف بلکہ ان کی ضد ہیں چنانچہ وہ مکاری کو عقلمندی، بکواس کو معرفت، کمزوری کو نرم دلی اور بزدلی کو انکار و بے نیازی سے تعبیر کرتی ہے۔

خمیدہ غلامی جو کمزوروں کی زبان کو خوف و دہشت کے زیر اثر جنبش دیتی ہیں چنانچہ وہ ایسی باتیں کہتے ہیں جنہیں وہ نہیں سمجھتے ان چیزوں کا اظہار کرتے ہیں جو ان کے دلوں میں نہیں ہوتیں اور بیچارگی کے ہاتھوں میں کپڑے کے اس تھان کی مثال ہو جاتے ہیں جسے جب چاہو لپیٹ لو اور جب چاہو کھول دو۔

کبڑی غلامی جو ایک قوم کو دوسری قوم کے قوانین کی طرف لے جاتی ہے۔

متعدی غلامی جو شہزادوں کے سر پر حکومت کا تاج رکھتی ہے۔

سیاہ غلامی جو بے خطا مجرموں کی اولاد کو ذلت اور حقارت کے ناموں سے پکارتی ہے۔

اور خود غلامی نتیجہ ہے، اس غلامی کا جسے "قوت استمرار" کہتے ہیں۔

جب میں قوموں کی ہمراہی سے تھک گیا اور میری نگاہ نسلوں اور قبیلوں کو دیکھتے دیکھتے اکتا گئی تو پرچھائیوں کی وادی میں تنہا جا بیٹھا جہاں گزرے ہوئے زمانہ کے سائے روپوش اور آنے والے زمانے کی روحیں گھات میں بیٹھی تھیں وہاں میں نے دیکھا ایک نازک سایہ، سورج پر نگاہیں جمائے، تنہا چلا جا رہا ہے میں نے اس سے پوچھا۔

"تو کون ہے؟ اور تیرا نام کیا ہے؟"

جواب دیا

"آزادی!"

میں نے پھر سوال کیا

"اور تیرے بیٹے کہاں ہیں؟"

"ایک سولی پر چڑھا دیا گیا اور دوسرا دیوانہ ہو کر مر گیا اور تیسرا ابھی پیدا نہیں ہوا"

یہ کہا اور کہہ کر پیچھے میری نگاہوں سے روپوش ہو گیا۔

☆☆☆☆☆

# میں کس سے محبت کرتا ہوں

میں انتہا پسندوں سے محبت کرتا ہوں۔

ان لوگوں سے محبت کرتا ہوں جو زندگی کے سمندر کی گہرائیوں میں اترتے اور زندگی کی بلندیوں پر چڑھنے کی قدرت رکھتے ہیں۔

ان لوگوں سے محبت کرتا ہوں، جو قوی اور مستحکم ارادوں سے بھرپور ہیں اور ان بسیط روحوں کی تمنا کرتا ہوں جو "ترکیب" کو بالطبع قبول نہیں کرتیں اور "تقسیم" جن کے جوہر کے پاس تک نہیں پھٹک سکتی۔

میں ان دلیر انتہا پسندوں سے محبت کرتا ہوں جو اپنے شوق و آرزو کی آگ میں جلتے ہیں، اپنے دلوں کے وجدان سے بے چین ہیں۔ اپنے جذبات کی اطاعت کرتے ہیں، اصولوں کے میدان کارزار سے ہٹ کر "اصل اصول" کو اپنا مرکز قرار دیتے ہیں، اختلاط وافکار سے روگرداں ہو کر اپنا رخ اس مجرد اور اولین کی فکری کی طرف کر لیتے ہیں جو انہیں بادلوں سے پرے بھی اڑا لے جاتی ہے اور سمندر کی گہرائیوں میں بھی اتار دیتی ہے۔

میں اعتدال پسندوں کو جانتا ہوں، میں ان کے ارادوں کو تولا ہے ان کی کوششوں کو جانچا ہے اور انہیں بزدل پایا ہے جو بادشاہ کی شکل میں "حق" سے اور شیطان کی صورت میں "باطل" سے ڈرتے ہیں۔ چنانچہ انہوں نے عقائد و قواعد کے ان درمیانی حلقوں میں پناہ لے لی ہے جو نہ مفید ہیں، نہ مضر اور ان آسان راہوں پر چلنے لگے ہیں جو انہیں سنسان جنگلوں میں لے جاتی ہیں ان سنسان جنگلوں میں جو ہدایتوں اور گمراہیوں سے خالی ہیں جہاں کامیابیوں اور ناکامیوں اور ناکامیابیوں کا کال۔

زندگی موسم گرما ہے۔ جس کی تمناؤں اور آرزوؤں کے سمندر مترنم ہوتے ہیں، اور موسم سرما ہے، جو اپنی آندھیوں کے ہلاکت خیزیوں کے سبب تاپ ناک ہے اس

لئے جو کوئی اپنی زندگی کو گرمیوں کے غار اور جاڑوں کی وحشت سے محفوظ رکھنے کے لئے اسے مختلف حصوں میں تقسیم کرنے میں اعتدال سے کام لیتا ہے، اس کے دن جلال و جمال سے خالی اور اس کی راتیں افسانہ و خواب سے محروم ہو جاتی ہیں اور وہ خود زندوں کے مقابلہ میں ہو جاتا ہے جو زمین کے بطن میں سونے کے لئے مرتے ہیں۔ نہ سوچ کی روشنی میں چلنے پھرنے کے لئے تندرست ہوتے ہیں۔

جو کوئی دین میں اعتدال سے کام لیتا ہے، وہ سزا کے خوف اور جزا کی خواہش کے درمیان حیرانی و سرگشتگی کے عالم میں کھڑا رہتا ہے۔ چنانچہ جب کبھی اہل ایمان کے جلوس کے ساتھ چلتا ہے، لکڑی کے سہارے چلتا ہے اور جب کبھی بحالت نماز رکوع میں جاتا ہے تو اس کی فکر اس کے سامنے کھڑی ہو کر اس کا مذاق اڑاتی ہے۔

اور جو کوئی دنیا میں اعتدال سے کام لیتا ہے وہ مدت العمر وہیں رہتا ہے جہاں پیدا ہوا تھا، وہ نہ پیچھے ہٹتا ہے کہ لوگ اس کی رجعت سے سبق حاصل کریں نہ آگے قدم بڑھاتا ہے کہ دنیا کو راہ راست دکھائے یا اپنے کارناموں سے اس کی تربیت کرے بلکہ حیران اور بے حس و حرکت کھڑا رہتا ہے اپنے سائے پر نگاہیں جمائے، اپنے دل کی دھڑکنوں پر کان لگائے اور اپنے انفاس کا گلا گھونٹے۔

اور جو کوئی محبت میں اعتدال سے کام لیتا ہے وہ اس کے شفاف پیالوں سے سرد و شیریں شربت پیتا ہے نہ گرم و تلخ شراب بلکہ اس کے ہونٹ اس کنکنے پانی کے قطروں سے تر رہتے ہیں جنہیں جہالت کمزوری اور خوف کے جوہڑوں سے پیتی ہے۔

اور جو کوئی شر کی مدافعت اور خیر کی اعانت میں اعتدال سے کام لیتا ہے۔ وہ شر کو شکست دے سکتا ہے، نہ خیر کی امداد کر سکتا ہے وہ صرف اسی پر اکتفا کرتا ہے کہ پگھلے ہوئے جذبات کے ارد گرد منجمد جذبات کی دیوار کھینچ لے چنانچہ وہ اپنی ساری عمر خواہشوں کے ساحل پر بسر کر دیتا ہے۔ سیپ کی طرح اس کا ظاہر، پتھر کی مانند سخت

اور باطن، غلیظ رطوبتوں سے پر ہوتا ہے وہ نہیں جانتا کہ زندگی کے سمندر کا چڑھاؤ کب ختم اور اتار کب شروع ہو گا؟

اور جو کوئی عظمتوں کی طلب میں اعتدال سے کام لیتا ہے، ان تک کبھی نہیں پہنچ سکتا۔ وہ عظمت و بزرگی کی روح کے نکھار کی طرف دھیان نہیں دیتا بلکہ ان کی ظاہری سطح پر سونے کا چمک دار پانی چڑھا دیتا ہے جو کبھی خشک نہیں ہوتا، یہاں تک کہ ہوا کا ایک جھونکا یا روشنی کی ایک شعاع اسے فنا کر دیتی ہے۔

اور جو کوئی آزادی کے پیچھے دوڑنے میں اعتدال سے کام لیتا ہے وہ ٹیلوں اور دیواروں میں اس کے نقوش قدم کے سوا اور کچھ نہیں دیکھ سکتا اس لئے کہ آزادی زندگی کی مانند ہے جو لنگڑوں اور پاؤں توڑ کر بیٹھ جانے والوں کے لئے اپنی رفتار سست نہیں کرتی۔

اور جو کوئی خواہشوں میں اعتدال سے کام لیتا ہے وہ بلند و طویل یا نظر فریب کوتاہ زندگی کا طالب ہوتا ہے لیکن اس کے ارادہ کے خلاف اسے طویل و بے رنگ یا کوتاہ و بے کیف زندگی نصیب ہوتی ہے اور اگر وہ انتہا پسندوں میں سے ہوتا تو کامیابی و کامرانی کا دامن اس کی زندگی کے ہاتھ میں ہوتا اور وہ حق، محبت اور آزادی سے ہمکنار ہوتی۔

☆☆☆☆☆

میں نے درماندہ اعتدال پسندوں کو کہتے سنا

"قناعت وہ خزانہ ہے جو کبھی ختم نہیں ہوتا!"

تو میری روح نے ایک بیزاری سی محسوس کی اور یہ کہہ کر ان سے دور ہو گئی۔

بندر انسان اور بالشتے دیو کس طرح بن سکتے ہیں جبکہ وہ اپنی پستی و کم قدری پر قانع ہیں اور میں نے بندروں اور بالشتیوں کو کہتے سنا

"اعتدال فضیلتوں کا سر ہے!"

تو میری روح گھبرا گئی اور یہ کہہ کر اس نے اپنا منہ ان کی طرف سے پھیر لیا۔

"کیا یہ مخلوق اشیاء کی حقیقت کا ادراک کر سکتی ہے جبکہ وہ ان کے درمیانی نقطوں پر نگاہیں جمائے ہوئے ہے؟ کیا حیوانات کی طرح اشیاء کا بھی سر اور دم نہیں ہوتی؟"

تو میری روح مضطرب ہو گئی اور غصہ سے کہنے لگی۔

"یہ کاہل آدھی چڑیا پانے کے بھی مستحق نہیں ہیں، جب تک دس چڑیوں کے پیچھے دوڑنے کے لئے اپنی ٹانگوں کو زحمت نہ دیں۔ کیا اڑتے ہوئے پرندوں کے جھنڈ کے پیچھے دوڑنا زندگی کی راہ میں جدوجہد نہیں ہے۔ بلکہ زندگی کا مقصد نہیں ہے بلکہ خود زندگی نہیں ہے!"

☆☆☆☆☆

میں انتہا پسندوں سے محبت کرتا ہوں۔

میں اس سے محبت کرتا ہوں، جسے اعتدال پرستوں نے سولی پر چڑھایا اور جب اس کا منکا ڈھل گیا اور اس نے اپنی آنکھیں بند کر لیں تو ایک دوسرے سے کہنے لگے۔

"آج ہم نے اس آزار رساں انتہا پسند سے چھٹکارا پا لیا!"

لیکن وہ نہیں جانتے تھے کہ اس کی روح اسی لمحہ نسلوں اور قوموں کو مغلوب کرتی ہوئی چلی گئی۔

میں اس سے محبت کرتا ہوں جس نے اپنے باپ کی شان و شوکت پر لات ماری اور ریشمی لباس کے بدلے گدڑی اور رفعت کے بدلے ذلت قبول کر کے، اس مرکز کی طرف تنہا روانہ ہو گیا۔ جو الہام و وحی کا سرچشمہ ہے، اعتدال پرست اس کا مذاق اڑاتے اور اس کے اس فعل پر حیرت کا اظہار کرتے رہے لیکن اس کی نازک اور باریک انگلیاں وجود کے ظاہر و مخفی پہلوؤں کو جمع کرتی رہیں۔

میں ان شہیدوں سے محبت کرتا ہوں جو موت کی آرزوئیں کرتے ہیں، انتہائی مقصد کے سوا ہر چیز کو ارزاں خیال رکھتے ہیں اور "بلند غرض" کے سوا ہر شے کو حقیر سمجھتے ہیں۔

میں ان لوگوں سے محبت کرتا ہوں جو آگ میں جلائے گئے، سنگسار کیے گئے پھانسی پر لٹکائے گئے تلوار کے گھاٹ اتارے اس "فکر" کی بناء پر جس نے ان کی عقلوں کو اپنا لیا تھا یا اس جذبے کی بنا پر، جس نے ان کے دلوں کو بھڑکا دیا تھا۔

میں انتہا پسندوں سے محبت کرتا ہوں، چنانچہ جب کبھی میں نے پیالہ اپنے ہونٹوں سے لگایا ان کے آنسو اور خوف کا مزہ چکھا جب کبھی اپنی کھڑکی میں سے فضا کی طرف نگاہ کی ان کے تاب ناک چہرے دیکھے۔ اور جب کبھی آندھی پر کان لگائے ان کی خوشی کے ترانے اور مسرتوں کے گیت سنے!

☆☆☆☆☆

# فن

اے فن! جو اپنی تاثیر کی بنا پر عظیم، اپنے کارناموں کے بنا پر عجیب اور اپنے جمال و اسرار کی بنا پر بلند ہے! تو ایجاد پسند فنکاروں کے ذہن میں ازلی موجود کے کمالات قدرت کی ایک پرچھائیں ہے، ابدیت اور قلب انسانی کے درمیان منڈلاتی ہوئی روح خداوندی ہے تو اس عالم میں جو اپنی حرکت کی بنا پر خوابیدہ اور اپنی رفتار کی بنا پر جامد ہے، ایک بیدار فکر ہے، اپنی ننھی انگلیوں سے تو عناصر کو جمع کرتی اور ان سے ایسی ایسی تصویریں اور پرچھائیاں بناتی ہے، ایسے ایسے اجسام اور نغمے پیدا کرتی ہے جو زمانے کے ساتھ باقی رہتے ہیں آن کا حسن ابدالآباد تک زائل نہیں ہوتا۔

"عدم جب تیرے دامن کو مس کرتا ہے تو "شے" کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ اور موت جب تیرے سامنے کھڑی ہوتی ہے تو زندگی سے بدل جاتی ہے، تمام آوازیں رنگ اور خطوط، تمام عناصر، ارواح اور سائے اور ہر وہ چیز جسے فطرت اپنی حرکت اور انسان اپنے وجود سے پیدا کرتا ہے تیری مرضی کے آگے سپر انداز ہیں، تیرے وجود سے وجود پذیر ہوتے ہیں اور تیری خواہش کے مطابق جنبش میں آتے ہیں۔"

تو زمانہ کو مس کرتا ہے اور زمانہ پتھر کی شکل اختیار کر کے ان مورتیوں میں تبدیل ہو جاتا ہے جو ابدیت کے مقابل کھڑی ہیں تو ہوا میں سانس لیتا ہے اور تیرے نغمہ کار ہونٹوں اور آہنگ آفریں انگلیوں سے ایک آسمانی شراب ہوا میں بکھر جاتی ہے تو ذرات نور میں مرتعش ہوتا ہے اور کتابوں کے صفحات پر اپنی سیاہی کے ساتھ روشنی جگمگانے لگتی ہے تو شفق کی شعاعوں اور قوس قزح کے رنگوں کو جمع کرتا ہے اور ان سے عجیب عجیب تصویریں اور نقش ونگار بناتا ہے تو چٹانوں کو اپنے قدموں سے پامال کرتا ہے اور چٹانیں ان مندروں، مسجدوں اور ہیکلوں کی صورت میں بلند مرتبہ ہو جاتی ہیں آن کی بقا مذہب کی بقاء سے وابستہ ہے۔

تیرے تخت کے سامنے قومیں بیدار اور مترنم کھڑی رہتی ہیں چنانچہ ان میں سے جو گزر چکی ہیں وہ تیری موجودگی کے سبب موجود ہیں اور جو آنے والی ہیں وہ اس وقت بھی تیرے دامن کے گرد طواف کر رہی ہیں۔

قوموں کی عظمت، اسی وقت تک باقی رہتی ہے جب تک تو باقی رہے اور اسی وقت زائل ہو جاتی ہے جب تو زائل ہو جائے۔ اس لئے کہ قوموں کی زندگی میں تیرا وہی درجہ ہے جو درجہ جسم میں دل کا ہے چنانچہ مصر، آشور اور ایران، آسمان کی بلندیوں تک نہیں پہنچے جب تک تو ان کے قریب نہ ہوا اور ذلت و پستی کے غار میں نہیں گرے جب تک تو نے ان سے دوری اختیار نہ کی۔ افریقہ، روم اور قسطنطنیہ روشنی سے ہمکنار نہیں ہوئے جب تک تیرے سائے میں نہ آ گئے اور تاریکی کے لحافوں میں نہیں سوئے جب تک تو نے انہیں نہ چھوڑا۔

اور آج جب زمانے نے ان قوموں کی عظمت و جبروت کو مٹا دیا ہے ناممکن ہے کہ ان کے آثار سے تیرے نقوشِ قدم کو محو کر دے اس طلسمی نقاب کے بچے کھچے ٹکڑوں کو چاک کر دے جو تو نے ان قوموں کے باقی رہنے والے کارناموں پر ڈالی تھی چنانچہ نیل کے ساحل پر چلنے والا محلوں اور ہیکلوں میں تیری پرچھائیوں کو منڈلاتے دیکھتا ہے اور اطلس پر بیٹھنے والا تیرے سانس کے شعلوں کو ستونوں اور موتیوں پر کاوے کاٹتے دیکھتا ہے اور اسپارٹا، تدمر اور بعلبک کے کھنڈروں کی دیواروں کو دیکھنے والا ان نظموں کے مطالعے اور قصیدوں کے مقطعے پڑھتا ہے جو تیری انگلیوں نے رقم کیے تھے۔

اگر تاریخ زمانہ کا آئینہ ہے تو وہ ہاتھ ہے جس نے اس آئینہ کی سطح کو صیقل کے ذریعے مجلّا کیا اگر علم وہ زینہ ہے جو انسانوں کو ستاروں سے آگے جانے والے جہانوں میں پہنچاتا ہے تو وہ عزم ہے جس نے اس زینہ کی سیڑھیاں بنائیں اور ان کی حفاظت کی اور اگر مذہب "شعرِ حیات" ہے تو وہ وزن ہے جس نے اس شعر کو

سینوں کے لئے ایک آہنگ اور دلوں کے لئے ایک نغمہ بنایا۔

اے فن جو اپنے اسرار کی بنا پر انوکھا اپنے رموز کی بنا پر عجیب وغریب اپنی رقب کی بنا پر قوی اور اپنی غیر معمولی عظمت وجلالت کی بنا پر دلکش ونظر فریب ہے۔ ہم تیرا وصف کس طرح بیان کریں اور کس چیز سے تجھے تشبیہ دیں؟ جب کہ تو خود ہی وصف کی روح اور تشبیہ کی علت ہے! کیا ہم تجھے جذبہ کے نام سے تعبیر کریں جب کہ تو خود احساس وجذبات کا سرچشمہ ہے! یا قوت کے نام سے پکاریں؟ جب کہ تو خود قوتوں اور ارادوں کا مظہر ہے۔ ہم تیری بزرگی کو دل کی آنکھوں سے دیکھتے ہیں۔ تیرے ترانوں کو اپنے نفس کے کانوں سے سنتے ہیں اور تیرے دامن کو اپنی روح کے مرتعش ہونٹوں سے چومتے ہیں لیکن ہم تیرے نام کے حرفوں میں سے ایک حرف بھی نہیں لکھ سکتے جب تک ہماری انگلیاں تیری انگلیوں سے مس نہ کریں اور تیرے جمال کے متعلق ایک لفظ نہیں کہہ سکتے جب تک ہماری زبانیں تیرے حسن کی شراب میں ڈوب نہ جائیں تو اپنا مظہر آپ ہے اور ہم اس محبت کی قوت کے ذریعہ جو تو نے ہماری گہرائیوں میں پیدا کی ہے اس قوت کی محبت سے قریب ہوتے ہیں جو اللہ نے تیری گہرائیوں میں پیدا کی ہے۔

اے فن! مجھے اپنے ان خادموں میں ایک خادم بنالے جو زندگی پر اپنا اقتدار رکھتے ہیں اپنے ان سپاہیوں میں ایک سپاہی بنالے جو زمانہ پر غالب ہیں۔ میری آزادی کو اپنی مشیت کی پرستش کرنے دے اور میری روح کو اپنی شعاع سے مس کر! بہت ممکن ہے کہ اس طرح وہ خود سے اور تجھ سے قریب ہو جائے۔

☆☆☆☆☆

## پس پردہ

جب رات آدھی ہوئی تو راحیل نے آنکھیں کھولیں، تھوڑی دیر تک چھت کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھا، اور بند کرلیں۔ پھر ایک گہرا مگر ٹوٹتا ہوا ٹھنڈا سانس بھرا اور ایسی آواز میں سے موت کا شدید کرب ظاہر ہوتا تھا، کہا

''جلوس سحر وادی کے کناروں تک پہنچ گیا ہے ہمیں اسے دیکھنے جانا چاہئے!''

یہ سن کر پادری اس کے قریب آیا اور اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیا مردہ کا ہاتھ برف کی طرح ٹھنڈا تھا اور اس کے بعد اس نے اپنا ہاتھ اس کے سینے پر رکھا مردہ کے دل کی حرکت زمانہ کی طرح خاموش تھی۔

پادری نے اپنا سر جھکایا اور اس کے ہونٹ مرتعش ہوئے گویا اپنی زبان سے ایک مقدس کلمہ ادا کرنا چاہتا تھا، جسے رات کے سائے پر اسی سنسان وادیوں میں دہرائیں۔

اب اس نے اپنی دونوں کلائیوں سے سینہ پر صلیب بنائی اور اس شخص کی طرف متوجہ ہو کر جو اسی کمرہ کے ایک تاریک گوشہ میں بیٹھا تھا، شفقت و مہربانی کے لہجہ میں کہنے لگا

''افسوس تمہاری بیوی اللہ کو پیاری ہوئی اٹھو! اور میرے ساتھ اس کی بخشش کے لئے دعا مانگو۔''

اس شخص نے اپنا سر اٹھایا، اس کا چہرا فرط ملال سے متغیر ہو گیا تھا اور آنکھیں شدت الم سے نکل پڑ رہی تھی، وہ خاموشی سے اٹھا اور پادری کے پہلو میں بیٹھ کر مرنے والی کے لئے دعائے مغفرت کرنے لگا، اس کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے اور وہ بار بار اپنے سینے اور چہرے پر صلیب کا نشان بنا رہا تھا۔

پادری اٹھا اور اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہنے لگا۔

''اب تم دوسرے کمرے میں جاؤ! تمہیں نیند اور آرام کی سخت ضرورت ہے!''

وہ بغیر کچھ کہے سنے اٹھا اور سامنے والے کمرہ میں جا کر ایک چھوٹے سے صوفے پر گر گیا۔ غم، بیداری اور انتظار نے اس کو بے جان کر دیا۔

تھوڑی دیر نہ گزری تھی کہ نیند اس کی آنکھوں پر غالب آ گئی اور وہ سو گیا جس طرح ایک شیر خوار بچہ اپنی ماں کی آغوش میں سوتا ہے۔

لیکن پادری ابھی تک اسی کمرہ کے وسط میں رنج و ملال کی تصویر بنا کھڑا تھا۔ وہ بیک وقت اشک آلود آنکھوں سے راحیل کی لاش کو بھی دیکھ رہا تھا اور اس کے شوہر کو بھی، جو سامنے والے کمرہ میں غافل پڑا سو رہا تھا۔

ایک گھنٹہ گزر گیا، جو زمانہ سے زیادہ طویل اور موت سے زیادہ ہولناک تھا مگر پادری سوئے ہوئے مرد اور سوئی ہوئی عورت کے درمیان اسی طرح کھڑا رہا مرد جو کھیت کی نیند سو رہا تھا اور بہار کی آمد آمد کے خواب دیکھ رہا تھا اور عورت جو گزرے ہوئے زمانہ کے ساتھ سو رہی تھی، اور ابدیت کے خواب دیکھ رہی تھی۔

اب پادری مردہ کی چارپائی کے قریب آیا اور دو زانوں بیٹھ گیا۔ جس طرح عبادت گزار قربان گاہ کے سامنے بیٹھتے ہیں اس نے مردہ کا ٹھنڈا ہاتھ اٹھا کر اپنے گرم ہونٹوں سے لگا لیا اور اس کے چہرے کو دیکھنے لگا جس پر موت کی سیاہ چادر پڑی تھی رات کی طرح پرسکون، سمندر کی طرح گہری اور انسانی آرزوؤں کی طرح لرزتی کانپتی آواز میں اس نے کہا۔

"راحیل! میری دینی بیٹی راحیل! میری بات سن! میں اس وقت گفتگو کرنے پر قادر ہوں موت نے میرے لب وا کر دیئے ہیں کہ میں تجھ پر وہ راز ظاہر کر دوں جو خود موت سے زیادہ گہرا ہے اور غم نے میری زبان کے تالے کھول دیئے ہیں کہ میں تجھ پر وہ راز منکشف کر دوں جو خود غم سے زیادہ شدید ہے۔"

اے زمین اور لامحدود فضا کے درمیان پرواز کرنے والی روح! میری روح کا پکار سن! اس نوجوان کی پکار سن! جو کھیت سے واپس آتے ہوئے تجھے دیکھتا تھا۔ تو

تیرے حسن صورت سے مرعوب ہو کر درختوں میں چھپ جاتا تھا۔ اس پادری کی پکار سن!!! جو انسان کا قدیم خدمت گزار ہے۔ خدا کی قسم اب وہ تجھے، بغیر کسی خوف کے بلا رہا ہے، اس لئے کہ جوار خداوندی پہنچ گئی ہے۔

سرگوشی کے انداز میں یہ الفاظ کہہ کر وہ لاش پر جھک گیا اور اس کی پیشانی، آنکھوں اور گردن کے بوسے لینے لگا طویل، گرم اور خاموش بوسے وہ مقدس بوسے جو اس کی روح کے ان تمام اسرار کی پردہ کشائی کر رہے تھے، جن کا تعلق محبت اور غم سے تھا!

اچانک وہ پیچھے ہٹا اور خزاں زدہ پتہ کی مانند، زمین پر گر پڑا گویا راحیل کے برفانی چہرہ کے لمس نے جذبہ ندامت کو اس کے باطن میں بیدار کر دیا تھا۔

وہ اٹھا اور دونوں ہاتھوں سے اپنے چہرے کو چھپا کر دوزانوں بیٹھ گیا۔ دل ہی دل میں اس نے کہنا شروع کیا۔

"یارب! میرا گناہ معاف کر دے! میرے معبود! میری کمزوری کو نظر انداز فرما!! میں آخر وقت تک ثابت قدم نہ رہ سکا اور ضبط کا دامن میرے ہاتھ سے چھوٹ گیا۔ وہ راز جو سات برس تک زندگی نے میری نگاہوں سے پوشیدہ رکھا موت نے ایک لمحہ میں مجھ پر واضح کر دیا۔ یارب میرا گناہ معاف کر دے!! میرا معبود! میری کمزوری کو نظر انداز فرمایا!!"

وہ اسی طرح روتا پیٹتا اور دائیں بائیں سر دھنتا رہا۔ وہ راحیل کے مردہ جسم کی طرف جان بوجھ کر نہیں دیکھتا تھا اس خوف سے کہ کہیں اس کے اسرار نفسانی اس کی روح کو پامال نہ کر دیں۔ یہاں تک کہ صبح ہوگئی اور اس نے ان ہیولانی نقوش پر اپنی گلابی چادر ڈال دی جنھیں محبت، مذہب، زندگی اور موت بنایا تھا۔

☆☆☆☆☆

# قیدی بادشاہ

اپنا دل بھاری نہ کر!! اے قیدی بادشاہ! تیرے قید خانہ تیرے لئے اس قدر ابتلا انگیز نہیں ہے جس قدر میرا جسم میرے لئے ہے!

صبر کر اور اطمینان سے بیٹھ جا!!! اے ہیبت و جلال کے پیکر اعظم! مصائب و آلام سے گھبرانا گیدڑوں کا کام ہے لیکن قیدی بادشاہوں کو زنداں اور داروغہ زنداں کا مذاق اڑانے کے سوا کوئی چیز زیب نہیں دیتی۔

اے عزم و ہمت کے پتلے! اپنا غم ہلکا کر اور میری طرف دیکھ! کہ جس طرح تو فولادی سلاخوں میں مقید ہے، میں زندگی کے غلاموں میں گھرا ہوا ہوں، ہم دونوں میں کوئی فرق نہیں، سوائے اس ''خواب پریشان'' کے جو میری روح سے متصل ہے لیکن تیرے قریب آتے ڈرتا ہے۔

ہم دونوں اپنے اپنے وطن سے نکالے ہوئے ہیں

دوستوں اور عزیزوں سے دور! اس لئے پریشان نہ ہو اور میری طرح زمانہ کی سختیوں پر صابر ہو کر ان پست ہمتوں کے ساتھ کہ جو ہم پر اپنے انفرادی حوصلوں سے نہیں بلکہ اپنی کثرت تعداد کی بنا پر غالب ہے۔

اس دہاڑنے اور رونے سے کیا فائدہ؟ جبکہ لوگ بہرے ہیں اور نہیں سنتے!

تجھ سے پہلے میں بھی بہت چیخ پکار کر چکا ہوں لیکن ظلمت کی پرچھائیوں کے سوا کسی نے دھیان نہ دیا۔ تیری طرح میں نے بھی مختلف انسانی جماعتوں کی چھان بین کی ہے لیکن ان بزدلوں اور کمزوروں کے سوا مجھے کوئی نہ ملا جو از راہ تمسخر زنجیروں میں جکڑے ہوئے قیدیوں کے سامنے جھوٹی شجاعت کا اظہار کرتے ہیں اور پنجرہ میں مقید زندانیوں سے بیدردی کے ساتھ گستاخیاں!

دیکھ اے شاہ عظمت و جلال ان لوگوں کی طرف دیکھ! جو تیرے پنجرے کے چاروں طرف کھڑے ہیں۔ دیکھ! ان کے چہروں کو غور سے دیکھ! تجھے ان میں وہ

تمام باتیں نظر آئیں گی جو تو گمنام صحراؤں میں اپنے قریب ترین امرا اور خادموں کے چہروں پر دیکھتا تھا ان میں بہت سے اپنی بزدلی کی بنا پر خرگوش، بہت سے اپنی مکاریوں کی وجہ سے لومڑی اور بہت سے اپنی خباثت کے سبب سانپ ہیں لیکن ان میں ایک بھی ایسا نہیں جس میں خرگوش کی صلح پسندی لومڑی کی ذہانت، اور سانپ کی دانائی ہو۔

دیکھ! اس شخص کو دیکھ! جو اپنی گندگی کی بنا پر خنزیر سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتا، لیکن اس کا گوشت اس قابل نہیں کہ اسے کوئی اپنی غذا بنائے۔

اب اس شخص کو دیکھ! جو اپنی بے وقوفی کے اعتبار سے گدھا معلوم ہوتا ہے، لیکن وہ دو ٹانگوں سے چلتا ہے۔

اب اس شخص کو دیکھ! جو نحوست کے لحاظ سے کوا ہے لیکن اپنی کائیں کائیں کو عبادت گاہوں میں فروخت کرتا ہے۔

اور اب اس شخص کو دیکھو! جو غرور ناز میں طاؤس سے مشابہ ہے لیکن اس کے پر مانگے تانگے کے ہیں۔

دیکھ! اے شاہ نہایت منتظر! ان محلوں اور درگاہوں کو دیکھ یہ چھوٹے چھوٹے گھونسلے ہیں جن میں انسان رہتا ہے اور ان طلائی چھتوں پر فخر کرتا ہے۔ جو اسے ستاروں کے نظارہ سے باز رکھتی ہیں ان دیواروں کی پختگی سے خوش ہوتا ہے جو سورج کی شعاعوں کو اس تک نہیں پہنچنے دیتیں۔

یہ اندھیرے غار ہیں جن کے سائے میں جوانی کے پھول کملا جاتے ہیں جن کے گوشوں میں محبت کے دہکتے ہوئے انگارے راکھ ہو جاتے ہیں اور جن کی فضا میں تصورات کے سارے نقوش، دھوئیں کے مرغولوں سے بدل جاتے ہیں۔

یہ انوکھی وضع کے تہ خانے ہیں، جن میں بچے کی پالنگڑی مرنیوالے کے بستر کے ہم پہلو ہوتی ہے اور دلہن کا چھپر کھٹ مردہ لاشوں کے قریب!

دیکھ! اے جلیل الشان قیدی! ان چوڑے چکلے بازاروں اور ان تنگ و تاریک گلیوں کو دیکھ! یہ وادیاں ہیں جن کی راہیں دشوار گزار ہیں جن کے گڑھوں میں چور تاک لگائے بیٹھے ہیں اور جن کے کناروں پر باغی چھپے ہوئے ہیں۔

یہ خواہشوں کے میدان جنگ ہیں ان خواہشوں کے میدان جنگ، جن میں روحیں بغیر تلوار کے لڑتی اور بغیر دانتوں کے ایک دوسرے کو کاٹتی ہوئی اترتی ہیں۔

بلکہ یہ خوفناک جنگل ہیں جن میں حسین صورتوں خوشبوؤں میں بسی ہوئی دموں اور چمکدار سینگوں والے جانور رہتے ہیں جو قانون اس لئے نافذ کرتے ہیں کہ محاسن حیات کی حفاظت کریں بلکہ اس لئے جاری کرتے ہیں کہ مکاریوں اور چالبازیوں کو استحکام و دوام حاصل ہو اور جن کے رواجی ضابطے بہتر اور جاندار چیزوں کی بقاء کے لئے نہیں۔ جھوٹ اور بدکاری کی بقاء کے ضامن ہوتے ہیں۔ رہے ان کے بادشاہ سو وہ تیری طرح شیر نہیں بلکہ ایک عجیب و غریب مخلوق ہیں جن کی چونچیں گدھ کی سی ہیں اور پنجے بھیڑیوں کے سے زبانیں سانپوں کی سی اور ٹانگیں مینڈکوں کی سی۔

☆☆☆☆☆

میری جان تجھ پر نثار! اے قیدی بادشاہ میری گفتگو بہت طویل ہو گئی اور میں نے تیرا بہت سا وقت ضائع کر دیا لیکن اپنے مرتبہ سے گرا ہوا دل تخت سے اتارے ہوئے بادشاہوں سے ہی تسلی حاصل کرتا ہے اور غمگین و مقید روح قیدیوں اور غم زدوں ہی سے مانوس ہوتی ہے۔

اس لئے اس نوجوان کو معاف فرما جو اپنی بھوک کو کھانے کی بجائے باتوں سے بہلا رہا ہے اور پیاس کو پانی کی بجائے تصورات سے!

اے قہرمان اعظم! رخصت اگر ہم اس دنیا میں دوبارہ نہ مل سکے تو پرچھائیوں کی دنیا میں ملیں گے جہاں بادشاہوں کی روحیں شاعروں کی روحوں سے ملتی ہیں۔

☆☆☆☆☆

# بڑا دن

آج اور ہر سال آج کے دن، انسانیت اپنی گہری نیند سے بیدار ہو کر قوموں کی پرچھائیوں کے سامنے کھڑی ہوتی ہے اور مسیح ناصری کو سولی پر لٹکا ہوا دیکھنے کے لئے اپنی آنکھوں اشک آلود آنکھوں کا مرکز، کوہ جلجلہ کو بنا لیتی ہے اور جب سورج غروب ہونے لگتا ہے تو واپس ہوتی ہے اور ان بتوں کے سامنے سجدہ میں گر پڑتی ہے جو پہاڑ کے دامن یا چوٹیوں پر نصب ہیں۔

آج ایک تصور عیسائیوں کو دنیا کے گوشہ گوشہ سے کھینچ کر۔ بیت المقدس میں پہنچا دیتا ہے جہاں وہ صف باندھ کر کھڑے ہوتے ہیں اور اس تصویر کو دیکھ دیکھ کر اپنا سینہ کوٹتے ہیں جو سر پر کانٹوں کا تاج رکھے اور آسمان کی طرف ہاتھ پھیلائے موت کے پردہ سے زندگی کی گہرائیوں کو دیکھ رہی ہے لیکن ابھی دن کے مناظر پر، رات اپنے سیاہ پردے ڈالنے بھی نہیں پاتی کہ وہ لوٹتے ہیں اور جہالت و بے حسی کے لحافوں میں نسیان و فراموشی کے زیر سایہ سو جاتے ہیں۔

ہر سال آج کے دن فلسفی اپنے تنگ و تاریک غاروں مفکر اپنے بے کیف حجروں اور شاعر اپنی خیالی وادیوں کو چھوڑ کر ایک بلند پہاڑ پر خاموش و مرعوب جا کھڑے ہوتے ہیں اور اس مرد بزرگ کی آواز پر کان لگا دیتے ہیں جو اپنے قاتلوں کے متعلق کہتا ہے

"اے مقدس باپ! انہیں معاف کر دے کہ یہ نہیں جانتے ہم کیا کر رہے ہیں؟"

لیکن خاموشی، روشنی کی آوازوں کو لپیٹنے بھی نہیں پاتی کہ وہ سب کے سب اپنی روحوں کو پرانی کتابوں کے اوراق میں کفنا دیتے ہیں۔

زندگی کی مادی مسرتوں اور زیور و لباس پر جان دینے والی عورتیں اپنے گھروں سے نکلتی ہیں اس غمگین عورت کو دیکھنے کے لئے جو صلیب کے سامنے اس طرح کھڑی ہے جیسے سرمائی آندھیوں کے سامنے نرم نازک پودا۔ اور اس کی گہری آہوں اور الم

تاکہ سسکیوں کو سننے کے لئے اس کے پاس جاتی ہیں۔

زمانہ کی رو کے ساتھ بہنے والے نوجوان لڑکے اور لڑکیاں جنھیں مطلق علم نہیں کہ ہم کس طرف بہہ رہے ہیں؟ آج کے دن تھوڑی دیر کے لئے ٹھہر جاتے ہیں اور اس نوجوان عورت مریم مجدلیہ کو مڑ کر دیکھتے ہیں جو زمین و آسمان کے درمیان کھڑے ہوئے مرد کے پاؤں کا خون اپنے آنسوؤں سے دھوتی ہے لیکن جب ان کی نگاہیں اس منظر کو دیکھتے دیکھتے اکتا جاتی ہیں تو ہنستے ہوئے تیزی سے بھاگ جاتے ہیں۔

ہر سال آج کے دن انسانیت بہار کی بیداری کے ساتھ جاگتی ہے اور مسیح کی تکلیفوں پر روتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوتی ہے اس کے بعد اپنی آنکھیں بند کر لیتی ہے اور پھر گہری نیند سو جاتی ہے لیکن بہار بیدار رہتی ہے اور ایک خوشگوار تبسم کے ساتھ مصروف گلگشت یہاں تک کہ موسم گرما سے بدل جاتی ہے۔ جس کا لباس زریں ہوتا ہے اور دامن معطر۔

انسانیت وہ عورت ہے جو عظیم ترین شخصیتوں پر ماتم کرنے اور رونے پیٹنے سے خوش ہوتی ہے لیکن اگر وہ مرد ہوتی تو ان کی عظمت و جلالت سے مسرور ہوتی۔

انسانیت ایک بچہ ہے جو ذبح شدہ پرندے کے پاس کھڑے ہو کر چیخ پکار مچاتا ہے لیکن اس خوفناک آندھی سے لرزہ بر اندام ہوتا ہے جو اپنے جھونکوں سے خشک ٹہنیوں کو توڑ ڈالتی اور بدبودار نجاستوں کو اڑا لے جاتی ہے۔

انسانیت مسیح ناصری کو فقیروں کی طرح پیدا ہوتے، مسکینوں کی طرح زندگی بسر کرتے، کمزوروں کی طرح تکلیف اٹھاتے اور مجرموں کی طرح سولی چڑھتے دیکھتی ہے اور روتی ہے واویلا مچاتی ہے نوحہ ماتم کرتی ہے اور یہ سب کچھ مسیح کی عزت و تکریم کے لئے ہوتا ہے۔

1900 برس سے انسان مسیح کی شکل میں کمزوری کو پوج رہا ہے۔ حالانکہ مسیح قوی تھا لیکن حقیقی قوت کے مفہوم سے دنیا ناواقف ہے۔

مسیح نے خوف و مسکینی کی زندگی بسر کی نہ درد و شکایت کے عالم میں بلکہ انقلابیوں کی طرح زندگی گزاری، باغیوں کی طرح سولی چڑھا اور اہل ہمت کی طرح موت کو لبیک کہا۔

مسیح شکستہ پر طائر نہیں، پر جوش آندھی تھا جس نے اپنے تند و تیز جھونکوں سے تمام خمیدہ بازوؤں کو ریزہ ریزہ کر ڈالا۔

مسیح فضائے نیلگوں سے غم کر زندگی کی رمز بنانے کے لئے نہیں زندگی کو حق و آزادی کی رمز بنانے آیا تھا۔

مسیح نہ تو اپنے دشمنوں اور ظالموں سے خائف تھا اور نہ اپنے قاتلوں سے دردناک بلکہ وہ ایک کھلا ہوا حریت پسند تھا جس نے ظلم و استبداد کا جرات سے مقابلہ کیا جہاں کہیں مکروہ پھوڑا دیکھا نشتر لگایا جہاں کہیں شور کر بولتے سنا، گونگا کر دیا اور جہاں کہیں ریاکاری کو پایا فنا کے گھاٹ اتار دیا۔

مسیح نور کے اس بلند دائرہ سے اس لئے نہیں اترا تھا کہ مکانوں کو ڈھا کر ان کی اینٹوں سے خانقاہیں اور عبادت کدے تعمیر کرے یا طاقت وروں کو لبھا کر کہانت و رہبانیت کی طرف ان کی رہنمائی کرے بلکہ وہ فضا عالم میں ایک جدید اور قوی روح پھونکنے اترا تھا، جو مردہ کھوپڑیوں کے ڈھیر پر رکھے ہوئے تختوں کو مسمار کر دیتی ہے، قبروں پر بنے ہوئے بلند و عالی شان محلوں کو ڈھا دیتی ہے اور مسکین و کمزور جسموں پر نصب شدہ بتوں کو پاش پاش کر ڈالتی ہے۔

مسیح لوگوں کو اس بات کی تعلیم دینے نہیں آیا تھا کہ وہ چھوٹی چھوٹی جھونپڑیوں اور سر دتاریک مکانوں کے پہلوؤں میں بلند و بالا عبادت گاہوں اور عالی شان کلیساؤں کی بنیاد رکھیں بلکہ اس لئے آیا تھا کہ انسان کے دل کلیسا اس کی روح کو قربان گاہ اور اس کی عقل کو پادری بنائے۔

یہ ہیں وہ کارنامے جو مسیح کی ذات سے ظہور میں آئے اور یہ ہے وہ تعلیم جس کی

جو اسے پکڑ کر سولی پر چڑھا دیا گیا۔ اگر انسان ان نعمتوں کو سمجھتا تو آج کے دن خوشیاں مناتا اور فتح و نصرت کے گیت گاتا۔

☆☆☆☆☆

اور تو، اے صاحب عظمت و جلال مصلوب! جو جلجلہ کی بلندیوں سے مختلف نسلوں کو دیکھ رہا ہے، تو موں کی چیخ و پکار سن رہا ہے۔ اور ابدیت کے خوابوں کی حقیقت سمجھ رہا ہے تو خون میں لتھڑی ہوئی صلیب پر ہزار تختوں پر ہزار بادشاہوں سے زیادہ ہیبت و جلال رکھتا ہے جان کنی اور موت کے درمیان ہزار معرکوں کی ہزار فوجوں کے ہزار سپہ سالار سے زیادہ بہادر اور باوقار ہے!

تو اپنے غم میں بھی گل آفریں بہار سے زیادہ مسرور ہے تیرا دل درد کی شدت کے باوصف فرشتوں کے دل سے زیادہ پرسکون ہے اور تو جلادوں میں گھرا ہوا ہونے کے باوجود سورج کی کرنوں سے آزاد ہے۔

یہ کانٹوں کا تاج، جو تیرے سر پر رکھا ہے، بہرام کے تاج سے زیادہ حسین اور قیمتی ہے، یہ میخیں جو تیری ہتھیلیوں میں ٹھکی ہوئی ہیں چوگان مشتری سے زیادہ قدر و مرتبہ رکھتی ہیں اور خون کے یہ قطرے جو تیرے قدموں پر منجمد ہیں، عشتر وت کی مالاؤں سے زیادہ چمکدار ہیں۔

ان کمزوروں سے باز پرس نہ کر! انہیں معاف فرما کہ انہیں علم نہیں تو موت کے لئے موت سے لڑا اور مردوں کو زندگی عطا فرما گیا۔

☆☆☆☆☆

# رنگے ہوئے لیڈر

## سلمان آفندی

پینتیس سالہ مرد خوش پوشاک، خوش قامت چڑھی ہوئی مونچھیں پاؤں میں چمکدار جوتا اور ریشمیں جرابیں، منہ میں قیمتی سگریٹ اور ہاتھ میں حسین و نازک بیت، جس کی سنہری موٹھ، اعلیٰ درجہ کے جواہر سے مرصع، عالی شان ہوٹلوں میں کھانا کھاتا ہے جہاں شہر کے بڑے بڑے لوگ جمع ہوتے ہیں اور شاندار گاڑی میں مشہور تفریحی مقامات کی سیر کو جاتا ہے جسے دو نہایت نفیس گھوڑے کھینچتے ہیں۔

سلمان آفندی کو اپنے باپ سے ایک کوڑی ورثہ میں نہیں ملی۔ اللہ بخشے اس کا باپ ایک غریب اور مفلس آدمی تھا۔ جس نے کبھی تجارت کی نہ دولت کمائی، وہ حد درجہ سست اور کاہل تھا، کام سے نفرت کرتا اور اسے اپنے مرتبہ سے گری ہوئی چیز سمجھتا ہم نے ایک مرتبہ خود اس کی زبان سے سنا ہے کہ

"میرا جسم اور میری فطرت کام سے میل نہیں کھاتی، کام ان لوگوں کے لئے پیدا کیا گیا ہے جن کی فطرت بے کیف اور جسم کھردرے ہیں۔"

تو پھر سلمان آفندی نے اتنی دولت کہاں سے حاصل کی اور وہ کونسا جادوگر تھا جس نے مٹی کو اس کی مٹھیوں میں سونے چاندی سے بدل دیا؟

یہ رنگے ہوئے لیڈروں کے بے شمار رازوں میں سے ایک راز ہے جو عزرائیل نے ہمیں بتایا اور اب ہم تمہیں بتاتے ہیں۔

پانچ برس ہوئے کہ سلمان آفندی نے سیدہ فہیمہ سے شادی کی۔ سیدہ فہیمہ مرحوم بطرس نعمان تاجر کی بیوہ ہے جو اپنی کوشش استقلال اور دیانت کے لئے اپنے تمام ہمسروں میں شہرت رکھتا تھا۔ اس وقت سیدہ فہیمہ کی عمر پینتالیس سال ہے اور اس کے جذبات عمر 16 سال وہ ہر چند اپنے بالوں میں اور آنکھوں میں سرمہ لگاتی ہے اپنے چہرہ کو کریم اور پاؤڈر سے چمکاتی ہے لیکن سلمان آفندی آدھی رات سے پہلے

کبھی گھر میں نہیں گھستا۔ شاید ہی کوئی گھڑی ہوتی ہو، جب وہ اپنے شوہر کی تیز تیز نظروں اور نا ملائم کلمات سے محفوظ رہتی ہو، جس کی وجہ یہ ہے کہ سلمان آفندی نے اس کی طرف سے آنکھیں بند کر لی ہیں اور اس دولت کو دونوں ہاتھوں سے لٹا رہا ہے جو اس کے پہلے شوہر نے خون پسینہ ایک کر کے جمع کی تھی۔

☆☆☆☆☆

# 2

## ادیب آفندی

ستائیس سالہ جوان لمبی ناک چھوٹی چھوٹی آنکھیں، ناپاک چہرہ ہاتھ روشنائی میں بھرے ہوئے، ناخن میل سے اٹے ہوئے جسم پر پھٹے پرانے کپڑے جن پر جابجا تیل، چکنائی اور قہوے کے داغ۔

اس مکروہ حالت کا سبب، ادیب آفندی کی غربت ومحتاجی نہیں، غفلت و بے پروائی ہے، وہ مصروفیت ہے جس نے بلند مسائل، معنوی امور اور الہیاتی مباحث کی تحقیق و تلاش کے سلسلے میں اس کے دماغ کو گھیر رکھا ہے، چنانچہ ہم نے خود اسے ابن جندی سے کہتے سنا ہے کہ

''طبیعت دو چیزوں کی طرف متوجہ نہیں ہو سکتی''

یعنی ادیب ایک وقت میں انشاء پردازی اور پاکیزگی دونوں کا خیال نہیں رکھ سکتا۔

ادیب آفندی بہت بولتا ہے اور ہروقت بولتا ہے۔ اس کے نزدیک بولنا دنیا کی ہر چیز سے افضل ہے۔ ہمیں معلوم ہے کہ اس نے بیروت کے کسی مدرسہ میں دو سال تک ایک مشہور استاد سے علم بدیع کا درس لیا ہے اور ہم یہ بھی جانتے ہیں کہ اس نے بہت سی نظمیں کہی ہیں، مضامین لکھے ہیں اور کتابیں مرتب کی ہیں، جو مختلف اسباب کی بناپر جن میں سب سے بڑا سبب عربی صحافت کا انحطاط اور پڑھنے والوں کی جہالت ہے، ہنوز طبع واشاعت سے محروم ہیں۔

کچھ دنوں سے ادیب آفندی اپنی توجہ قدیم وجدید فلسفے کی باریکیوں پر صرف کر رہا ہے وہ ایک ہی وقت میں سقراط کا بھی عقیدت مند ہے اور نطشے کا بھی۔ وہ اگسٹس کے ملفوظات بھی اسی شوق ودلچسپی کے ساتھ پڑھتا ہے جس شوق ودلچسپی کے ساتھ والٹیر اور ژان ژاک روسو کی کتابیں۔

ہم پہلی مرتبہ اس سے ایک اوپرا میں ملے تھے لوگ اس کے چاروں طرف نغمہ و شراب میں مست تھے اور وہ اپنے مشہور بلیغ انداز میں شیکسپیر کے ڈرامہ ہملٹ پر تبصرہ کر رہا تھا۔

دوسری مرتبہ ہم نے اسے ایک رئیس کے جنازہ میں دیکھا لوگ اس کے ہم پہلو غمگین چہرے بنائے سر جھکائے آہستہ آہستہ چل رہے تھے اور وہ اپنی مخصوص فصیح البیانی کے ساتھ فارض کی غزلوں اور ابونواس کی خمریات پر بحث کر رہا تھا۔

ان حالات میں ادیب آفندی کیوں جی رہا ہے۔ پرانی کتابوں اور بوسیدہ اوراق میں اپنے شب و روز برباد کرنے سے اس کا کیا مقصد ہے۔ وہ ایک گدھا کیوں نہیں خرید لیتا اور اسے کرایہ پر چلا کر دولت مند کرایہ خوروں کی صف میں شامل کیوں نہیں ہو جاتا۔

یہ رنگے ہوئے لیڈروں کے بے شمار رازوں میں سے ایک راز ہے جو عطر پول نے ہمیں بتایا اور ہم اب تمہیں بتاتے ہیں؟

تین برس ہوئے کہ ادیب آفندی نے پادری یوحنا شمعون کی شان میں ایک قصیدہ لکھا اور حبیب بک سلوان کے گھر میں اس کے سامنے پڑھا قصیدہ ختم ہو جانے کے بعد پادری نے اسے بلایا اور اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر مسکراتے ہوئے کہا۔

"بیٹا! خدا تجھے سلامت رکھے تو بڑا نکتہ رس شاعر اور فطرت شناس ادیب ہے، میں تجھ جیسے باکمالوں پر فخر کرتا ہوں اور مجھے یقین ہے کہ تو ایک دن مشرق کی بڑی شخصیتوں میں شمار کیا جائے گا۔"

اس دن سے لے کر آج تک ادیب آفندی اپنے باپ، چچا اور ماموں کی تحسین و ستائش کا مرکز ہے۔ وہ فخر کے ساتھ اس کا ذکر کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔

"کیا پادری یوحنا شمعون نے ارشاد نہیں فرمایا تھا کہ وہ ایک دن مشرق کی بڑی شخصیتوں میں شمار کیا جائے گا۔"

☆☆☆☆☆

3

## فریدہ وعبس

چالیس سال کا پختہ عمر انسان لمبا قد، چھوٹا سا سر، بڑا دہانہ، تنگ پیشانی، اکڑی ہوئی گردن کے ساتھ، سینہ نکال کر آہستہ آہستہ چلتا ہے۔ اس کی رفتار اس اونٹ کی رفتار سے متوازن ہے جس کی پیٹھ پر محمل ہو، جب وہ بلند آواز اور پروقار آواز میں گفتگو کرتا ہے تو انجان آدمی یہ سمجھتا ہے کہ حکومت کا کوئی وزیر لوگوں کے معاملات سدھارنے اور رعایا کی تکلیفیں دور کرنے میں مصروف ہے۔

فرید بک کو اس کے سوا کوئی نہیں کہ محفلوں میں صدر مقام پر بیٹھے اور اپنے بزرگ خاندان کے کارنامے گنوائے یا اپنی عالی نسبی کی خصوصیات بیان کرے۔ وہ نپولین اور عنترہ عبسی جیسے بہادروں اور بڑے لوگوں کے حالات اور کارنامے بہت دلچسپی سے سناتا ہے۔ نفیس اسلحہ جمع کرنے کا اسے خاص شوق ہے اور وہ اس کے گھر کی دیواروں پر ترتیب سے سجے ہوئے بھی ہیں لیکن وہ ان کو استعمال کرنا نہیں جانتا۔

اس کا قول ہے کہ

"اللہ نے انسان کو دو گروہوں میں تقسیم کیا ہے ایک گروہ خدمت کرنے کے لئے ہے اور دوسرا گروہ خدمت لینے کے لئے"

اس کا دوسرا قول یہ ہے کہ

"خاندان ایک اڑیل ٹٹو ہے جو اس وقت تک نہیں چلتا، جب تک کوئی اس کی پیٹھ پر سوار نہ ہو جائے۔"

یہ تیسرا قول بھی اسی سے منسوب ہے کہ

"قلم کمزوروں کے لئے ہے اور تلوار قوت والوں کے لئے"

اچھا تو وہ اسباب کیا ہیں؟ جن کی بنا پر فرید بک اپنی بڑائی کے لئے شیخیاں مارتا ہے؟ ہر وقت اور ہر جگہ پر غرورانہ انداز میں اپنی عالی نسبی کا ڈھنڈورا پیٹتا ہے اور خود بیں

وخود پسندی کا اظہار کر کے لوگوں پر اپنی فوقیت جتاتا ہے۔

یہ رنگ ہوئے لیڈروں کے بے شمار رازوں میں سے ایک راز ہے جو سطنا ئیل نے ہمیں بتایا اور ہم اب تمہیں بتاتے ہیں۔

انیسویں صدی کے ثلث اول میں سلطان بشیر شہابی اپنے امیروں کے ساتھ لبنان کی وادیوں کی سیر و تفریح کے لئے آیا۔ اتفاق کی بات جب وہ اس گاؤں کے قریب سے گزرا جس میں فرید بک و عجیس کا دادا منصور و عجیس رہتا تھا تو دھوپ تیز ہو گئی اور سورج کی باریک کرنیں زمین کا سینہ چھیدنے لگیں۔ سلطان گرمی کی تاب نہ لا کر گھوڑے سے اتر پڑا اور ساتھیوں سے کہا۔

''آؤ! تھوڑی دیر اس بلوط کے سائے میں دم لے لیں!!''

جب منصور بک عجیس کو اس کا علم ہوا تو اس نے اپنے ہمسایہ کسانوں کو بلایا اور انہیں خبر دی کہ سلطان ان کے گاؤں کے قریب رونق افروز ہیں یہ سن کر وہ سب کے سب انجیر اور انگور کے خوانا ور دودھ شراب اور شہد کی تھلیاں لئے منصور کے پیچھے پیچھے بلوط کے درخت کی طرف چلے جہاں سلطان بشیر شہابی قیام فرما تھا۔ منزل مقصود پر پہنچ کر منصور عجیس آگے بڑھا اور عبائے شاہی کو بوسہ دیا پھر اس کے قدموں میں ایک بکرا ذبح کیا اور بلند آواز میں کہا

''یہ سب جہاں پناہ کے مراحم خسروانہ کا اثر ہے۔''

سلطان نے اظہار خوشنودی کے طور پر اسے خلعت عطا فرمایا اور کہا

''تم آج سے اس گاؤں کے سردار ہو، تجھے ہماری خصوصی نوازتی رہیں گی، جاؤ! ما بدولت نے تمہارے گاؤں پر اس سال شاہی ٹیکس معاف فرما دیا۔''

امیر کے چلنے جانے کے بعد، اس رات کو گاؤں کے تمام آدمی سردار منصور عجیس کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اسے اپنے رنج و راحت کا آقا تسلیم کر لیا اللہ ان سب پر رحم کرے!



رنگے ہوئے لیڈروں کے اور بھی بہت سے راز ہیں جن سے شیطان ہمیں دن رات آگاہ کرتے رہتے ہیں اور ہم اس سے پہلے کے زمانہ ہمیں فضائے نیلگوں کے اس پار پہنچا دے تمہیں ان سے آگاہ کریں گے لیکن اس وقت، رات آدھی ہو چکی ہے اور بیداری نے ہماری پلکوں کو تھکا دیا ہے۔ اس لئے ہمیں سونے کی اجازت دو بہت ممکن ہے خوابوں کی پری ہماری روحوں کو اس عالم میں لے جائے جو اس عالم سے کہیں زیادہ پاک وصاف ہے۔



# پری

تو مجھے کہاں کھینچے لئے جا رہی ہے، اے ساحرہ!

میں کہاں تک ان پر خار و ناہموار چٹانی راہوں پر تیرے ساتھ چلوں جو ہمارے قدموں کو تو بلندی کی طرف لے جا رہی ہیں لیکن ہماری روحوں کو پستی کی طرف دھکیل رہی ہیں!

میں نے تیرا دامن پکڑا، اور اس بچہ کی طرح، جو ہر وقت اپنی ماں سے چمٹا رہتا ہے، تیرے ساتھ ہو لیا، میں نے اپنے تمام تصورات کو بھلا کر، تیرے حسن پر نگاہیں جما دیں اور اپنے سر کے گرد منڈلاتی ہوئی پرچھائیوں کی طرف سے آنکھیں بند کر کے اس مقناطیسی قوت کی طرف کھنچ لیا جو تیرے جسم میں پوشیدہ ہے۔

تھوڑی دیر کے لئے ٹھہر جا کہ میں تیری صورت دیکھ لوں، بس ایک نظر مجھ پر ڈال دے کہ بہت ممکن ہے میں تیری آنکھوں میں تیرے دل کے بھید پا لوں اور تیرے خد وخال سے تیری روح کی باریکیوں کو سمجھ لوں۔

ذرا کی ذرا ٹھہر جا! اے پری! کہ میں چلتے چلتے تھک گیا ہوں اور میری روح راستہ کی خوفناکیوں سے تھرا رہی ہے!! ٹھہر کہ! ہم اس دوراہے پر پہنچ گئے ہیں جہاں موت، زندگی سے ہمکنار ہے اب میں ایک قدم آگے نہ بڑھاؤں گا۔ جب تک میری روح تیری روح کے ارادوں سے واقف اور تیرے دل کے بھیدوں سے آشنا نہ ہو جائے گا۔

میری سن! اے طلسم کار پری!

کل تک میں ایک آزاد پرندہ تھا جو دن بھر نہروں پر منڈلاتا اور فضا میں اڑتا تھا اور شام ہوتے، کسی شاخ پر بیٹھ کر، رنگا رنگ بادلوں کی بستی میں ان محلوں اور عبادت گاہوں کا نظارہ کرتا تھا، جنہیں سورج سپہر کو بناتا تھا اور غروب ہوتے وقت ڈھا دیتا ہے!

بلکہ میں ایک خیال تھا، جو زندگی کی خوبیوں اور لذتوں سے مسرور ہوتے ہوئے اور ہستی کے اسرار و رموز کا کھوج لگاتے ہوئے، دنیا کے مشرق و مغرب کا تنہا چکر لگاتا تھا۔

نہیں۔ بلکہ ایک خواب تھا۔ جو رات کے پردوں پر، کھڑکیوں کی درزوں میں سے داخل ہوتا اور سوتی ہوئی حسین اچھوتیوں کی خواب گاہ میں ان کے جذبات سے کھیلتا تھا، نوجوانوں کی مسہریوں کے پہلو میں کھڑے ہو کر ان کی آرزوؤں کو بھڑکاتا تھا اور بوڑھوں کے بستر کے پاس بیٹھ کر ان کے خیالات کی ٹوہ لگاتا تھا۔

لیکن آج جبکہ اے ساحرہ، میں تجھ سے مل چکا ہوں اور تیرے ہاتھوں کے بوسہ نے میری ہر رگ و ہر ریشہ میں زہر کی سی تلخی پیدا کر دی ہے۔ اس قیدی کی مثال ہو گیا ہوں جو زنجیروں میں جکڑا ہوا نہ معلوم کہاں جا رہا ہے؟ بلکہ اس مخمور کی مثال ہو گیا ہوں جو مئے ہوش ربا کے جام پر جام چڑھا رہا ہو اور ان ہاتھوں کو بوسہ دے رہا ہو جنہوں نے اس کے چہرہ پر طمانچہ مارا ہے۔

☆☆☆☆☆

لیکن اے ساحرہ! ذرا ٹھہر اور دیکھ کہ میں نے اپنی تمام قوتیں واپس لے لی ہیں، ان زنجیروں کو توڑ دیا ہے جو میرے پاؤں میں پڑی تھیں اور اس پیالہ کو چور چور کر دیا ہے جس میں میں نے خوشگوار اپنی دانست میں خوشگوار زہر پیا تھا۔ بتا! اب ہمیں کیا کرنا چاہئے۔ کس راستہ پر چلنا چاہئے۔

میں پھر آزاد ہو گیا ہوں! کیا اب تو مجھے اپنا آزاد رفیق بنانے پر راضی ہے؟ جو سورج کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھتا ہے اور غیر مرتعش انگلیوں سے دہکتے ہوئے انگاروں کو پکڑ لیتا ہے۔

میرے بازو پھر کھل گئے ہیں! کیا اب تو اس نوجوان کے ساتھ رہنے پر تیار ہے؟ جو اپنے دن عقاب کی طرح پہاڑوں میں گزارتا ہے اور راتیں شیر کی طرح جنگلوں

میں!

کیا اب تو اس مرد کے شوق کو کافی سمجھتی ہے؟ جو محبت کو اپنا دم ساز تو بنا سکتا ہے لیکن پیشوا نہیں بنا سکتا!!

کیا اب تو اس دل کی محبت پر قناعت کرتی ہے؟ جو آرزومند تو ہو سکتا ہے لیکن اطاعت نہیں کر سکتا! بھڑک تو سکتا ہے لیکن پگھل نہیں سکتا۔

کیا اب تو ان تمناؤں پر اعتماد کرتی ہے جو آندھی کے سامنے کانپ تو سکتی ہیں! لیکن پامال نہیں ہو سکتی! بگولوں کے ساتھ اٹھ تو سکتی ہیں لیکن اپنی جگہ نہیں چھوڑ سکتیں!!

کیا اب تو مجھے اپنا ساتھی بنانے پر تیار ہے؟ جو نہ کسی کو پوجنا چاہتا ہے نہ خود کو پجوانا۔

اچھا تو لے، یہ میرا ہاتھ ہے اسے اپنے حسین ہاتھ سے متحریک کر، یہ میرا جسم ہے، اسے اپنی نرم و نازک باہوں میں بھینچ لے اور یہ میرے لب ہیں، انہیں ایک طویل، عمیق اور خاموش بوسہ دے!



# نقشِ قدم

میں ایک دفعہ کسی اور سیاح سے ملا، وہ بھی کچھ مجنوں سا ہی تھا اور وہ مجھ سے یوں گویا ہوا۔

"میں تو ایک آواز ہوں۔ اور اکثر مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے اس زمین پر میں انسانوں میں نہیں بلکہ انسانوں پر چلتا ہوں۔ اور اپنے کھلے اور وسیع کھیتوں میں میرے قدموں کے نشانوں کے سوا اور کچھ بھی نہیں دیکھ سکتے!"

اور اکثر میں نے انہیں، اپنے پاؤں کے ان نشانوں کے غیر معمولی پیمائش پر بحث کرتے، جھگڑتے سنا ہے۔ کیونکہ بیشتر یہی خیال کرتے ہیں۔ کہ یہ کسی بلا کے پاؤں کے نشان ہیں۔ جس کی آج سے صدیوں پہلے کہیں ادھر گزرگاہ تھی! اور بعض کہتے ہیں نہیں ان گڑھوں میں دور چمکنے والے ستاروں سے شہاب ٹوٹ کر گرتے رہے ہیں!

مگر اے میرے دوست، ایک صرف تم جانتے ہوں کہ یہ سوائے اک آوارہ گرد کے پاؤں کے نشانوں کے اور کچھ بھی نہیں!

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

# تیراک

ایک دفعہ سلامیز کے دو مسافروں کا راستے میں میل ہو گیا، چلتے چلتے دوپہر کے قریب وہ ایک ایسے دریا پر پہنچے، جس کے وسیع پاٹ کو پار کرنے کے لئے نہ کوئی ناؤ تھی، اور نہ ہی کوئی پل! اب یا تو وہ دریا کو تیر کر پار کریں یا پھر کسی نئی راہ کی تلاش کریں! ایک نے دوسرے سے کہا۔

"آؤ پھر تیر ہی کر پار کریں اسے"

آخر دریا، اتنا چوڑا بھی تو نہیں ہے!

دونوں نے اپنے آپ کو دریا میں پھینک دیا۔

ان دونوں میں سے ایک کا جو دریا اور دریا کے راستوں سے خوب آشنا تھا۔ آدھے ہی راستے میں دم پھول گیا۔ اور تیز بہتے ہوئے پانی کے ساتھ ساتھ وہ کنارے سے دور ہی دور ہٹتا گیا۔

اور دوسرا، جس نے اس سے پہلے کبھی دریا کا منہ تک نہیں دیکھا تھا۔ اور نہ تیرنا ہی جانتا تھا۔ بالکل سیدھا تیر کر دریا کے دوسرے کنارے جا پہنچا مگر اب جو اس نے اپنے ساتھی کو پانی میں غوطے کھاتے دیکھا تو اسے پانی میں پھر کودنا پڑ ا!

وہ اسے بھی بچا کر کنارے پر لے آیا!

دریا کے تیز بہتے ہوئے پانی کے تھپیڑوں نے اس کا برا حال کر دیا تھا۔ کنارے پر پہنچ کر اپنے ساتھی سے بولا

"دوست تم تو بتا رہے تھے کہ تم نے کبھی پانی کا منہ تک نہیں دیکھا مگر دریا تو اس بے تکلفی سے پار کیا ہے کہ میں بھی حیران ہوں۔"

دوسرے نے کہا بھائی تم شاید میرے اس کمر بند کو نہیں دیکھ رہے۔ اس میں اشرفیاں بھی بھری ہوئی ہیں۔ اور انہیں میں نے اپنے بیوی بچوں کے لئے ایک ایک کر کے جمع کیا ہے۔

میری سال بھر کی کمائی!

اور یہ اسی طلائی کمر بند کا بوجھ تھا۔ جو مجھے دریا کے پار لے آیا، دریا کے اس کنارے سے اس کنارے پر، میری بیوی اور میرے بچوں کے پاس! جب میں دریا میں تیر رہا تھا۔ تو میری بیوی اور میرے بچے میرے کندھوں پر تھے۔

اور وہ دونوں پھر ایک ساتھ سالامیز کے راستے پر ہو لئے!

☆☆☆☆☆☆

# سکوت جنوں خیز

گرما کی ایک صبح مینڈک نے مینڈکی سے کہا

"میرا خیال ہے کہ لوگ جو جھیل کے ادھر رہتے ہیں۔ ہمارے رات کے ٹرانے سے بے آرام تو ضرور ہوتے ہوں گے!"

مینڈکی بولی

"تو جیسے دن کو وہ اپنی بکواس سے ہمارے آرام میں خلل انداز نہیں ہوتے؟"

مینڈک نے کہا

"کچھ بھی ہو مگر ہمیں یہ نہیں بھولنا چاہئے کہ ہم ٹراتے کچھ زیادہ ہی ہیں!"

مینڈکی بولی

"اور ہمیں یہ بھی نہیں بھولنا چاہئے کہ دن کو وہ ضرورت سے کچھ نہ کچھ زیادہ ہی چلاتے اور شور مچاتے ہیں!"

مینڈک بولا

"پر بھئی اس مینڈک کا بھی خیال کیا کبھی تم نے، جو رات بھر اپنے شور سے پڑوسیوں کا ناک میں دم کر دیتا ہے!"

مینڈکی نے کہا

"ہاں مگر اس قاضی، کیمیا گر اور ملا کا بھی کبھی خیال کیا تم نے کہ دن بھر اپنے بے ربط شور سے بے پناہ ہنگامے سے فضا کو خراب کرتے رہتے ہیں!"

مینڈک بولا

"ارے بھئی چھوڑو انہیں ہمیں کم از کم ان انسانوں سے تو بہتر ہونا چاہئے نا اب ہم رات کو خاموش رہیں گے اپنے گیت دل میں رکھیں گے۔ چاہے چاند ہماری موسیقی کے لئے اور ستارے ہمارے گیتوں کے لئے چلاتے ہی کیوں نہ رہیں!"

مینڈکی بولی

تو جیسے تمہاری مرضی دیکھیں جو یوں تمہارے من کو چین مل جائے! اس رات مینڈک خاموش رہے۔ اور دوسری رات بھی نہ ٹرائے اور تیسری رات بھی!

لیکن اس پر قصہ یوں ہوا کہ وہ باتونی عورت جو جھیل کے ادھر والے کنارے پر رہتی تھی تیسری صبح ناشتے پر اپنے گھر والے سے شکایت کر رہی تھی

میں تین رات سے بالکل نہیں سوئی پہلے جب مینڈک موئے ٹراتے تھے۔ تو کم از کم نیند تو آ جاتی تھی۔ اب جانے تین رات سے انہیں کیا ہوا ہے۔ سانپ سونگھ گیا ہے کہ بالکل ٹراتے ہی نہیں اور ادھر بے خوابی سے میرا دماغ پھٹا جاتا ہے!

مینڈک نے سنا تو مینڈکی کی طرف مڑ کر آنکھ سے اشارہ کرتے ہوئے بولا

''اس خاموشی سے ہم بھی تو پاگل ہوئے جاتے تھے نہیں کیا؟''

مینڈکی بولی

''ہاں کیوں نہیں رات کا یہ سناٹا ہمارے لئے بھی تو وبال ہی بنا ہوا تھا۔ مگر تم نے تو دیکھ لیا نا کہ ہمارے لئے خاموش رہنا ایک سرے سے ضروری ہے ہی نہیں، اور پھر ان کی خاطر جو اپنے خلا کو شور سے بھرا رکھنا چاہتے ہوں!''

اس رات ان کی موسیقی کے لئے چاند کی پکار اور ان کے گیتوں کے لئے ستاروں کی فریاد خالی نہ گئی!


☆☆☆☆☆

# انمول موتی

ایک صدف نے دوسرے سے کہا

''میرے اندر درد ہے بڑی شدت کا درد! بوجھل اور گول سا اور میں بہت ہی تکلیف میں ہوں!''

دوسرے صدف نے بڑی نخوت سے کہا

''سب ستائش ہے آسمانوں کے خدا کے لئے، میں تو اندر باہر سے بالکل ٹھیک ہوں۔''

اسی وقت ایک کیکڑا جو پاس سے گزر رہا تھا۔ اور اس نے ان دونوں کی باتیں بھی سنی تھیں، بولا۔

''ہاں تم اندر باہر سے بالکل ٹھیک ہو لیکن جو درد تیرے پڑوسی کے ہے وہ ایک انمول موتی ہے!''



# ایک ہزار قید خانے

آج سے ہزاروں سال پہلے ایک بہت بڑا بادشاہ ایک بہت ہی بڑے ملک پر حکومت کرتا تھا!

بادشاہ انصاف پسند تھا۔ اور نہایت ہی دانش مند بھی اس کے ساتھ ہی ساتھ بہت ہی رحم دل وہ اپنی رعایا کے لئے اچھے اچھے قانون بنانا چاہتا تھا۔

اس مطلب کے لئے اس نے ہزار مختلف قبیلوں سے ایک ہزار دانش مند طلب کئے کہ اس کے پایہ تخت میں جمع ہو کر قانون مرتب کریں۔

اور وہ ہزار دانش مند اس کام کو انجام دینے کے لئے اس کے پایہ تخت میں جمع ہو گئے!

لیکن جب ان ایک ہزار دانش مندوں نے ایک ہزار قانون ترتیب دے کر بادشاہ کے حضور پیش کئے۔ اور اس نے انہیں پڑھا تو اسے بہت دکھ ہوا۔ وہ اپنے دل میں بہت رویا، کیوں کہ یہ اس کے علم میں نہیں تھا کہ اس کے ملک میں ایک ہزار قسم کے جرم کئے جاتے ہیں پھر اس نے اپنے نوشتہ دار کو طلب کیا اور بڑی ہی خود اعتمادی کے ساتھ مسکراتے ہوئے اسے خود چند قانون لکھوائے اور قانون گنتی میں صرف سات تھے۔

اس پر وہ ایک ہزار دانش مند اس سے ناراض ہو کر، اپنے اپنے قبیلوں میں ان قوانین کو لے کر واپس چلے گئے، جنہیں انہوں نے خود وضع کیا تھا اور ہر قبیلہ اپنے اپنے قبیلے کے بزرگ کے بنائے ہوئے قانون پر کاربند ہو گیا!

آج تک ان قبیلوں میں، اسی لئے وہی ایک ہزار قانون رائج ہیں! یہ ایک بہت بڑا ملک ہے اس میں ایک ہزار قید خانے ہیں اور ان قید خانوں میں ایسے مرد ایسی عورتیں اور ایسے بچے بھرے ہوئے ہیں جو ہزاروں قانون روز توڑتے ہیں!

بے شک یہ ایک بہت بڑا ملک ہے

یہ بہت ہی بڑا ملک ہے اور اس کی آبادی، ان ایک ہزار قانون سازوں کی اولاد کے دم سے ہے جن میں صرف ایک دانش مند بادشاہ تھا!

☆☆☆☆☆



# زندگی اور عورت

میں نے اپنے دوست سے کہا

"تم آج اسے جس طرح اپنے بازو پر جھکا ہوا دیکھ رہے ہو۔ کل بالکل اسی طرح وہ میرے بازو پر جھکی ہوئی تھی"

میرے دوست نے کہا

"اور کل وہ میرے بازو پر جھکی ہوگی!"

میں نے کہا

"ذرا دیکھو تو کس طرح اس کی گود میں پڑی ہے کل اس طرح میری گود میں پڑی تھی!"

میرا دوست بولا

"اور بالکل اسی طرح کل وہ میری گود میں پڑی ہوگی!"

میں نے کہا

ذرا دیکھو تو، وہ اس کے پیالے سے منہ لگائے ہوئے ہے اور کل بالکل اسی طرح میرے پیالے سے ہونٹ چپکائے تھی!

اس نے کہا

"اور کل میرے پیالے سے پی رہی ہوگی!"

میں نے پھر کہا

"دیکھو تو اس کی طرف کس پیار سے دیکھ رہی ہے آنکھوں میں سپردگی کا اظہار ہے اور کل بالکل اسی طرح میری طرف دیکھ رہی تھی!"

میرا دوست بولا

"اور کل اسی نظر سے مجھے دیکھے گی!"

میں نے کہا

"کیا تم دیکھ نہیں رہے ہو کہ وہ اس کے کان میں محبت کے گیت گا رہی ہے بالکل وہی گیت جو کل میرے کانوں میں گا رہی تھی!"

میرا دوست بولا

"اور کل یہی گیت میرے کان میں گا رہی ہوگی!"

میں چلایا

"مگر دیکھو تو وہ اس سے بغل گیر ہو رہی ہے اور کل بالکل اسی طرح مجھ سے لپٹی ہوئی تھی"

میرا دوست بولا

"اور کل مجھ سے لپٹی ہوگی"

میں جھلا اٹھا

"یہ کیسی عورت ہے یہ!"

لیکن اس نے کہا

"وہ زندگی ہی کی طرح ہے جس پر سب کا قبضہ ہے اور موت کی طرح وہ ہر ایک کو مسخر کر لیتی ہے اور ابدیت کی طرح ہر ایک کو اپنی لپیٹ میں لے لیتی ہے!"

☆☆☆☆☆

# کفش دوز

موچی کی دوکان پر ایک فلسفی آیا فلسفی کے جوتے پھٹے ہوئے تھے!

فلسفی نے موچی سے کہا

"مہربانی کر کے میرے جوتے مرمت کر دیجیے"

موچی بولا

"معاف فرمائیے ایک تو میں یہ جوڑا سی رہا ہوں دوسرے دو چار مرمت طلب جوڑے ابھی اور باقی ہیں، ان کے بعد آپ کے جوتوں کی باری آئے گی تاہم آپ اپنے جوتے یہاں چھوڑ جائیے اور آج کا دن یہ جوڑا پہن لیجیے کل تشریف لائیے گا اور اپنے جوتے لے جائیے گا!"

موچی کے اس جواب پر فلسفی طیش میں آ گیا!

میں نے کبھی کوئی ایسا جوتا نہیں پہنا جو میرا اپنا نہ ہو

"آپ کہیں فلسفی تو نہیں؟"

موچی اپنے اس استفسار کا کوئی جواب نہ پا کر بولا

"تو آپ یقیناً سچ مچ کے فلسفی معلوم ہوتے ہیں جب ہی کسی دوسرے کے جوتوں سے اپنے پاؤں ڈھانپنا آپ کو گوارا نہیں ہاں تو اسی بازار میں، ایک اور موچی بھی بیٹھا ہے۔ اور وہ فلسفیوں کے مزاج کو مجھ سے بہتر سمجھتا ہے آپ اپنے جوتے کی مرمت کے لئے اسی کے پاس تشریف لے جائیے!"

☆☆☆☆☆

# رہبانیت

آج سے بہت پہلے یہاں بہت دور پہاڑوں میں ایک راہب کا مسکن تھا۔ اس کی روح پاک تھی اور ضمیر روشن زمین و آسمان کے تمام جاندار جوق در جوق اس کے حضور میں آتے، اور وہ ان سے باتیں کرتا۔ وہ بڑے انہماک اور شوق سے اس کی باتیں سنتے اور اس کے گرد جمع رہتے یہاں تک کہ سورج ڈھلے وہ انہیں اپنی دعاؤں کے ساتھ جنگل کی ہوا کے سپرد کر دیتا۔

ایک شام جب وہ محبت کے متعلق بات چیت کر رہا تھا تو ایک شیرنی نے اپنا سر اٹھایا اور راہب سے پوچھا۔

"حضور آپ ہم سے تو محبت کی کہانیاں کہہ رہے ہیں لیکن خود آپ کی اپنی جورو کہاں ہے؟"

راہب بولا

"میری کوئی جورو نہیں ہے"

اس پر چرندوں، پرندوں، درندوں کے اس انبوہ میں حیرت و استعجاب کی ایک لہر دوڑ گئی، اس کی کوئی نہیں سنتا تھا۔ سب اپنی ہی ہانکتے جاتے تھے قیامت کا شور بے پناہ شور بپا تھا۔

"یہ ہمیں محبت کرنے کا"

گھر بسانے کا درس کیوں کر دے سکتا ہے۔ جب کہ اس نے خود نہ کبھی محبت کی نہ کبھی گھر بسایا!

اس نفرت میں وہ اسے اکیلا چھوڑ کر چل دیئے۔

اور رات، راہب چٹائی پر اوندھا پڑا روتا رہا اور اپنا سینہ پیٹتا رہا!



# ہم اور تم

ہم ابنائے غم ہیں اور تم ابنائے مسرت!

ہم ابنائے غم ہیں اور غم، خدا کا سایہ ہے، جو گنہگار دلوں کے آس پاس اپنا مسکن نہیں بناتا، ہماری روحیں اداس ہیں اور اداسی ایک بلند مرتبہ ہے جو حقیر روحوں کو نہیں ملتا۔

ہم روتے ہیں، نالہ و ماتم کرتے ہیں۔ اے ہنسنے والو! اور جس کسی نے ایک مرتبہ اپنے آنسوؤں سے غسل کر لیا اور ابدالآباد تک کے لئے پاک و صاف ہو گیا۔

تم ہمیں نہیں جانتے لیکن ہم تمہیں جانتے ہیں۔ تم بحر حیات کی طوفان خیز موجوں کے ساتھ چلے جا رہے ہو اور ہمیں پلٹ کر نہیں دیکھتے، لیکن ہم ساحل پر بیٹھے تمہیں بھی دیکھ رہے ہیں اور تمہاری آوازیں بھی سن رہے ہیں، تم ہمارے نالہ و شیون پر کان نہیں دھرتے، اس لئے کہ زمانہ کی چیخ پکار تمہارے کانوں میں گونج رہی ہے لیکن ہم تمہارے نغمے سن رہے ہیں اس لئے کہ رات کی سرگوشیوں نے ہماری سماعت کو تیز کر دیا ہے، ہم تمہیں دیکھتے ہیں اس لئے کہ تم تاریک روشنی میں کھڑے ہو۔ لیکن تم ہمیں نہیں دیکھ سکتے۔ اس لئے کہ روشن تاریکی میں بیٹھے ہیں۔

ہم ابنائے غم ہیں، ہم پیغمبر شاعر اور موسیقار ہیں ہم اپنے دل کے تاروں سے دیوتاؤں کے لباس بنتے ہیں اور اپنے سینے کے ٹکڑوں سے فرشتوں کی مٹھیاں بھرتے ہیں۔

اور تم تم مسرتوں کی نیند اور لہو و لعب کی بیداری کی پیداوار ہو، تم اپنے دل و دست جہالت کے حوالے کر دیتے ہو، اس لئے کہ جہالت کی انگلیاں نرم و نازک ہیں اور نادانی کی قربت سے خوش ہوتے ہو، اس لئے کہ نادانی کا گھر، اس آئینہ سے خالی ہے جس میں تم اپنے چہرہ کا عکس دیکھ سکو۔

ہم آہیں بھرتے ہیں اور ہماری آہوں کے ساتھ، پھولوں کی سرگوشیاں، شاخوں کی

سرسراتی ہیں اور آبشار کے نغمے بلند ہوتے ہیں لیکن تم ہنستے ہو اور تمہارے قہقہوں میں کھوپڑیوں کے پسنے کی آواز، بیڑیوں کی جھنکار اور دوزخ کی چیخ و پکار شامل ہوتی ہے۔

ہم روتے ہیں اور ہمارے آنسو، زندگی کے دل میں ٹپکتے ہیں جس طرح شبنم کے قطرے رات کی پلکوں سے صبح کے جگر میں، لیکن تم مسکراتے ہو اور تمہارے تبسم ہونٹوں سے قہر و غضب بہتا ہے جس طرح سانپ کا زہر ڈسے ہوئے آدمی کے زخموں سے۔

ہم روتے ہیں، اس لئے کہ بیواؤں کی مظلومی و بیچارگی اور یتیموں کی بدبختی دربدری و پائی دیکھتے ہیں اور تم ہنستے ہو۔ اس لئے کہ سونے کی چمک کے سوا کچھ نہیں دیکھتے ہم روتے ہیں، اس لئے کہ فقیروں کی کراہ اور مظلوموں کی پکار سنتے ہیں اور تم ہنستے ہو، اس لئے کہ جام و ساغر کی کھنک کے سوا کچھ نہیں سنتے، ہم روتے ہیں اس لئے کہ ہماری روح ذات خداوندی سے الگ ہو کر، جسم میں مقید ہو گئی ہے اور تم ہنستے ہو، اس لئے کہ تمہارے جسم راحت و اطمینان کے ساتھ چمٹے ہوئے ہیں۔



ہم ابنائے غم ہیں اور تم ابنائے مسرت!

تو آؤ! ہم اپنے غم کے کارنامے دنیا کے سامنے رکھیں اور تم اپنی مسرت کے اعمال!!

تم نے غلاموں کی کھوپڑیوں سے اہرام تعمیر کئے اور اہرام، ریگ زار میں بیٹھے، قوموں کو تمہاری فنا اور ہماری بقاء کی داستانیں سنا رہے ہیں، لیکن ہم نے آزاد بازوؤں کی قوت سے باستیل کو پاش پاش کیا اور باستیل وہ لفظ ہے جسے قومیں بار بار دہرا کر ہمیں مبارکباد دیتی ہیں اور تم پر لعنت بھیجتی ہیں۔

تم نے کمزوروں کے جسموں پر بابل کے باغ بنائے اور غم زدوں کی قبروں پر نینوا

کے محلوں کی بنیاد رکھی۔ دیکھو! بابل و نینوا مٹ مٹا کر ایسے ہو گئے ہیں جیسے ریگ صحرا پر اونٹ کے پاؤں کے نشانات ‘ لیکن ہم نے سنگ مرمر سے عشروت کی مورتی بنائی اور اس طرح سنگ مرمر جامد ہوتے ہوئے جنبش میں آ گیا اور ساکت ہوتے ہوئے بولنے لگا اور ہم نے ستار پر نہاوند کا راگ چھیڑا اور فضا میں اڑنے والی عاشقوں کی روحیں اس کی طرف کھنچ آئیں۔ ہم نے خطوط والوں کی مدد سے مریم کی تصویر بنائی اور اس طرح خطوط کو دیوتاؤں کے افکار اور رنگ کو فرشتوں کے جذبات کی مثال کر دیا۔

تم لہو و لعب کے پیچھے پڑ گئے جس کے خونخوار پنجوں نے روم اور انطاکیہ کے میدانوں میں سینکڑوں شہیدوں کو چیر پھاڑ کر رکھ دیا۔ اور ہم نے خاموشی سے ناتہ جوڑ لیا۔ جس نے انجیل کے مختلف حصے مرتب کیے۔

تم ناگفتہ خواہشوں کے گلے میں بانہیں ڈال کر سو گئے جن کے تند و تیز جھونکوں نے ہزاروں لاکھوں عورتوں کو ننگ و بدکاری کے جہنم میں جھونک دیا اور ہم تنہائی سے ہم کنار ہو گئے جس کے سایہ میں سبعہ معلقہ ہملٹ اور دانتے کا قصیدہ وجود میں آئے۔

تم نے حرص و طمع سے دوستی کی جس کی تلواروں نے خون کی ہزاروں ندیاں بہا دیں اور ہم نے تصور کی رفاقت اختیار کی جس کے ہاتھوں نے معرفت کو نور کے بلند دائرہ سے اتارا۔

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

ہم ابنائے غم ہیں اور ابنائے مسرت اور ہمارے غم اور تمہاری مسرت کے درمیان ایک تنگ و دشوار گزار گھاٹی ہے جس میں تمہارے خوبصورت گھوڑے گزر سکتے ہیں نہ تمہارے چابکدست سوار اسے طے کر سکتے ہیں۔

ہم تمہاری حقارت کو بہ نظر شفقت دیکھتے ہیں لیکن تم ہماری بزرگی سے نفرت کرتے

ہو اور زمانہ ہماری شفقت اور تمہاری نفرت کے درمیان کھڑا ہمیں اور تمہیں حیرت سے دیکھتا ہے!

ہم دوستوں کی طرح تمہارے پاس آتے ہیں اور تم دشمنوں کی طرح ہم پر جھپٹتے ہو اور ہماری دوستی اور تمہاری دشمنی کے درمیان اور آنسوؤں سے بھرا ہوا ایک گہرا غار ہے۔

ہم تمہارے لئے محل بناتے ہیں اور تم ہمارے لئے قبریں کھودتے ہو اور محلوں کی دلکشی اور قبروں کی تاریکی کے درمیان انسانیت فولادی پاؤں سے چلتی ہے۔

ہم تمہار راہوں میں پھولوں کا فرش کرتے ہیں اور تم ہمارے بستروں میں کانٹے بچھاتے ہو اور گلاب کی پتیوں اور کانٹوں کے درمیان حقیقت ابد کی نیند سو رہی ہے۔

ابتدائے آفرینش سے تم اپنی کھردری کمزوری کے ذریعہ ہماری نرم و نازک قوت سے برسر پیکار ہو۔ اگر ایک لمحہ کے لئے ہم پر غالب آجاتے ہو تو مارے خوشی کے مینڈکوں کی طرح ٹرانے لگتے ہو لیکن ہم تم پر ہمیشہ ہمیشہ کے لئے غالب ہیں، دیوتاؤں کی طرح خاموش رہتے ہیں۔

تم نے مسیح ناصری کو سولی پر چڑھایا اور چاروں طرف کھڑے ہو کر اس کا مذاق اڑایا، برا بھلا کہا لیکن جب وہ گھڑی گزر گئی تو وہ صلیب سے اترا اور حق روح کے ساتھ قوموں پر غلبہ پاتے ہوئے اور دنیا کو اپنے حسن و بزرگی سے روشن کرتے ہوئے ایک دیو کی طرح چلا گیا۔

تم نے سقراط کو زہر دیا پال کو سنگسار کیا، گلیلو کو موت کے گھاٹ اتارا، علی ابن طالب کو شہید کیا، مدحت پاشا کو پھانسی چڑھایا، اور یہ سب کے سب آج بھی فتح مند بہادروں کی حیثیت سے زندہ ہیں۔ لیکن تم انسانیت کے حافظہ میں ان لاشوں کی طرح زندگی بسر کر رہے ہو، جو خاک پر پڑی ہوں اور جنہیں نیستی و فراموشی کی تاریکیوں میں دفن کرنے والا نہ ملتا ہو۔

ہم ابنائے غم ہیں اور غم وہ بادل ہے جو دنیا میں معرفت اور نیکی کا مینہ برساتا ہے اور تم ابنائے مسرت ہو اور جب کبھی تمہاری مسرتیں بلند ہوتی ہیں۔ دھوئیں کے ان ستونوں کی طرح بلند ہوتی ہیں جنہیں ہوا جڑ بنیاد سے اکھاڑ پھینکتی ہے اور عناصر فنا کر دیتے ہیں۔



# عید کی شام

شام ہوئی اور سارے شہر پر تاریکی چھا گئی، عالیشان عمارتیں اور حویلیاں برق قمقموں سے جگمگا اٹھیں اور لوگ عید کے نئے کپڑوں میں ملبوس سڑکوں پر نکل آئے ان کے چہرے مسرت واطمینان سے روشن تھے اور منہ سے شراب و کباب کی بو آ رہی تھی۔

لیکن اس تمام چیخ و پکار اور بھیڑ بھاڑ سے دور یکہ و تنہا، اس شخصیت پر غور کر رہا تھا جس کی یاد میں عید منائی جاتی ہے۔

اس فخر زمانہ کے متعلق سوچ رہا تھا جو غریبی و بیچارگی کے عالم میں پیدا ہوا، زندگی بھر تجربوں سے ہمکنار رہا اور بالآخر سولی پر چڑھا دیا گیا۔

اس آتشیں شعلہ پر اپنی فکر صرف کر رہا تھا جسے دست قدرت نے شام کے ایک چھوٹے سے گاؤں میں بھڑکایا اور وہ یکے بعد دیگرے مختلف تمدنوں کی مسافت طے کرتے ہوئے زمانے کے اردگرد منڈلانے لگے۔

میں باغ عام میں پہنچا اور ایک لکڑی کی بنچ پر بیٹھ کر بے برگ و بار درختوں میں سے، ان سڑکوں کو دیکھنے لگا، جو آدمیوں سے بھری پڑی تھیں، اور دور سے ان ترانوں کو سننے لگا، جو ایک بے فکر اور پر مسرت جلوس کی شکل میں، عید کی خوشیاں منانے والے الاپ رہے تھے۔

ایک گھنٹہ اپنے افکار میں گم رہنے کے بعد، میں نے مڑ کر دیکھا، ایک شخص میرے برابر بنچ پر بیٹھا لکڑی سے زمین پر ٹیڑھی سیدھی لکیریں کھینچ رہا تھا میں نے اپنے دل میں کہا

"یہ بھی میری طرح تنہائی پسند معلوم ہوتا ہے۔"

اور اس کے چہرے کو نہایت غور سے دیکھنے لگا۔ پھٹے پرانے کپڑوں اور لمبی لمبی الجھی ہوئی زلفوں کے باوجود اس کے سراپا سے جلال و وقار ٹپک رہا تھا۔

اب اس نے میری طرف دیکھا، اس طرح گویا محسوس کرلیا ہے کہ میں اس کے چہرے اور خدوخال کو نہایت غور سے دیکھ رہا ہوں، عمیق و پرسکون لہجے میں اس نے مجھ سے کہا۔

"شب بخیر!"

"شب بخیر!" میں نے جواب دیا۔

اس کے بعد وہ پھر زمین پر لکیریں کھینچنے لگا اور میں اس کی نغمہ آفریں آواز کے سحر سے تھوڑی دیر مسحور رہ کر پھر اس سے ہم کلام ہوا۔

"کیا آپ اس شہر میں اجنبی ہیں؟"

اس نے جواب دیا

"ہاں اور اسی شہر پر کیا موقف ہے، میں ہر شہر میں اجنبی ہوں"

میں نے کہا

خوشی کے ان موقعوں پر لوگوں میں عام انس و ہمدردی کے جذبات بیدار ہو جاتے ہیں اور اجنبی اپنی تمام تکلیفوں اور پریشانیاں بھول کر کسی قسم کی اجنبیت محسوس نہیں کرتا۔

اس نے جواب دیا۔

"لیکن میں آج کے دن اور دنوں سے زیادہ اجنبی ہوتا ہوں۔"

یہ کہا اور غبار آلود فضا کو دیکھنے لگا۔ اس کی آنکھوں میں ایک چمک پیدا ہوئی، اور ہونٹ جنبش میں آگئے، گویا فضا میں اپنے دور دراز وطن کے نقوش دیکھ رہا ہے۔

میں نے کہا

"ایسے موقعوں پر لوگ ایک دوسرے سے مہربانی کا برتاؤ کرتے ہیں۔ چنانچہ دولت مند فقیر کا خیال رکھتا ہے اور طاقتور کمزور پر رحم کھاتا ہے۔"

اس نے جواب دیا

"ہاں! مگر فقیر کے حال پر دولت مند کا کرم نمود خود پرستی اور کمزور پر طاقتور کی مہربانی اظہار برتری کی ایک صورت ہے اور بس!"

"آپ صحیح فرماتے ہیں!" میں نے کہا "لیکن ایک کمزور فقیر کو کیا ضرورت پڑی کہ وہ طاقتور امیر کے ذہنی میلانات کی چھان بین کرے؟ بھوکا روٹی کا خیال کرتا ہے اس کے متعلق کچھ نہیں سوچتا کہ آٹا کس طرح گوندھا جاتا ہے اور روٹی کس طرح پکائی جاتی ہے؟"

اس نے جواب دیا۔

"لینے والا جب کبھی سوچتا ہے دینے والے کے ہی متعلق سوچتا ہے اس لئے ضروری ہے کہ وہ سوچے اور ایک مدت تک سوچتا رہے۔"

اس کی یہ بات سن کر مجھے بہت تعجب ہوا اور میں اس کی عجیب وغریب ہیئت اور پھٹے پرانے کپڑوں کے متعلق پھر کچھ سوچنے لگا۔

تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد، میں نے اس کی طرف دیکھا اور کہا

"مجھے آپ ضرورت مند معلوم ہوتے ہیں، اس لئے اگر میں ایک روپیہ آپ کی خدمت میں پیش کروں تو کیا آپ کو قبول فرمالیں گے۔"

اس کے ہونٹوں پر غمگین تبسم نمودار ہوا اور اس نے جواب دیا۔

"میں حاجت مند ضرور ہوں لیکن روپیہ پیسہ کا نہیں!"

میں نے کہا

"آخر پھر آپ کو کیا چاہئے؟"

کہنے لگا[

"مجھے ایک ٹھکانہ چاہئے ایک ایسی جگہ چاہئے جہاں میں دم لے سکوں"

"تو لیجئے!" میں نے کہا "یہ دو روپیہ حاضر ہیں کسی سرائے میں جا کر ایک کمرہ کرایہ پر لے لیجئے"

اس نے جواب دیا

میں اس شہر کی ہر سرائے میں گیا لیکن کہیں پناہ کی جگہ نہ ملی، میں نے ہر دروازہ کھٹکھٹایا لیکن کسی کو اپنا دوست نہ پایا میں ہر ہوٹل میں گیا لیکن کسی نے روٹی کا ایک ٹکڑا نہ دیا۔

"کس قدر عجیب ہے یہ انسان! کبھی تو فلسفیوں کی سی باتیں کرتا ہے اور کبھی دیوانوں کی سی"

لیکن "دیوانہ" کا لفظ ابھی میرے ذہن میں اچھی طرح واضح بھی نہ ہوا تھا، کہ اس نے مجھے گھور کر دیکھا اور پہلے سے بلند آواز میں کہا۔

"ہاں! میں دیوانہ ہوں اور میری طرح ہر وہ شخص دیوانہ ہے جو پردیسی ہے اور اسے کوئی ٹھکانہ میسر نہ ہو جو بھوکا ہو اور اسے روٹی کا ایک ٹکڑا نہ ملتا ہو!"

میں نے معافی چاہتے ہوئے تلافی کے طور پر کہا

"میری بدگمانیوں کو معاف فرمایئے۔ میں نہیں جانتا آپ کون ہیں؟ آپ کی گفتگو نے مجھے حیرت میں ڈال دیا ہے کیا آپ میری دعوت قبول فرما کر، میرے ہمراہ چلیں گے اور آج کی رات غریب خانہ پر آرام فرمائیں گے؟"

اس نے جواب دیا

"میں نے ہزار مرتبہ تمہارا دروازہ کھٹکھٹایا لیکن تم نے ایک دفعہ شنوائی نہ کی۔"

مجھے اس کی دیوانگی کا یقین ہو گیا اور میں نے کہا

"خیر! اب تشریف لے چلئے اور آج کی رات غریب خانہ پر آرام فرمایئے۔"

سر اٹھا کر اس نے کہا

"اگر تم جانتے کہ میں کون ہوں؟ تو کبھی مجھے دعوت نہ دیتے!"

"کون ہیں آپ" میں نے پوچھا

اتھاہ پانی کی گڑگڑاہٹ سے ملتے جلتے لہجہ میں اس نے جواب دیا؟

میں وہ انقلاب ہوں جو قوموں کی فنا کردہ چیزوں کو پھر سے زندہ کرتا ہے! میں وہ طوفان ہوں، جو زمانہ کے خود ساختہ بتوں کو اکھاڑ پھینکتا ہے۔ میں وہ ہوں جو زمین پر امن و سلامتی کے لئے نہیں قتل و غارت گری کے لئے آیا ہے۔

وہ تن کر کھڑا ہو گیا، اس کا چہرہ چمک اٹھا اور اس نے اپنے دونوں ہاتھ پھیلا دیئے، اس کی ہتھیلی پر میخوں کے نشانات نمایاں ہوئے میں فوراً اس کے قدموں میں گر پڑا اور چلایا۔

مسیح ناصری!

میں نے سنا، وہ کہہ رہا تھا۔

''دنیا میرے نام پر عید مناتی ہے، ان رسموں کے زیر اثر، جو زمانہ نے میرے نام کے اردگرد قائم کر دی ہیں۔ لیکن میں اجنبی ہوں، دنیا کے مشرق و مغرب میں مارا مارا پھرتا ہوں اور کسی گروہ میں کوئی آدمی ایسا نہیں جو میری حقیقت کو پہچانتا ہوں۔ لومڑیوں کے لئے بھٹ ہیں اور پرندوں کے لئے گھونسلے لیکن ابن آدم کے لئے سر چھپانے کی جگہ نہیں۔''

میں نے سر اٹھا کر دیکھا۔ دھوئیں کے ستونوں کے سوا مجھے کچھ نظر نہ آیا

نہ ابدیت کی گہرائیوں سے نکلتی ہوئی صدائے شب کے سوا کچھ سنائی دیا۔

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

# انسان وقت کا قیدی ہے

طول وطویل دن ختم ہو چکا۔ رات بلندیوں سے جھانک رہی ہے تا کہ بقیہ روشنی کو بھی آہستہ آہستہ جذب کر لے۔

دور جھاڑیوں میں کرمک شب تاب جھلملا رہے ہیں یا کہیں برقی لیمپ کی مدھم سی جھلک نظر آ جاتی ہے۔

نا سازگار موسم کی ہوا سے پتے سوکھ گئے ہیں اور ننھی کلیاں منتشر۔

میری روح پر بے پایاں اداسی چھا رہی ہے ایسی اداسی جو مسرتوں کو اس طرح جذب کر لیتی ہے جیسے اجالے کو اندھیرا نگل جاتا ہے۔

کاش! میں قلبی بے چینیوں اور یوم رفتہ کی یاد کو فراموش کر سکوں۔ نیز ان تلخیوں کو بھی جو گزرا ہوا دن اپنی یادگار کے طور پر چھوڑ گیا ہے۔

چاند کا عکس جھیل کے پانی میں ناچ رہا ہے تارے حسب معمول جگمگا رہے ہیں اور شوریدہ جھونکوں کی چھیڑ چھاڑ جاری ہے۔

وہی ماحول ہے اور وہی فضا! پر میرا دل ناتوانی کے سمندر میں خود بخود ڈوب رہا ہے جیسے احساسات کی باریکیوں کی تاب نہ لا سکتا ہو۔

لیکن آج میں ان تفکرات سے پیچھا چھڑانا چاہتی ہوں۔ دہر کے آلام کو کچھ دیر کے لئے الوداع کہنے کو تیار ہوں اور یہاں کی کلفتوں کو خیر باد۔

شب کے سائے تاریک تر ہوتے جاتے ہیں اور میرا ارادہ مستحکم! ستارے آسمانی پہنائیوں میں لرزاں ہیں اور میرے افکار فضاؤں میں جنباں! یوم رفتہ آہ!

کاش! میں اس کی شورشوں اور الجھنوں کو بھول سکوں۔ اس کے ترددات اور آلام سے بے نیاز ہو سکوں اور اس کے ہست و بود سے بے پرواہ۔

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

# عہد رفتہ

رات سائیں سائیں کر رہی ہے چاند نے بادلوں میں منہ چھپالیا اور مست خرام ہوائیں اداس اداس ہیں۔

کائنات کسی گہرے فکر میں ڈوبی ہوئی ہے اور میں عہد رفتہ کے لئے غرق یم خیال

وہ عہد رفتہ! وہ منظر خواب جیسا جمیل عہد!! جب ہر صبح تو اپنے ساتھ مسرتوں کے انبار لاتی تھی جب دیروز ہنگامہ تزئین تھی اور امروز دیباچہ کامرانی

اور فردا! حسین و جمیل فردا!! اپنی جملہ رعنائیوں کو اور بھی چمکاتے ہوئے عالم شہود پہ چھاجاتی تھی۔

تب کائنات اک وسیع بربط تھی۔ نشیلے گیتوں کا مجموعہ اور نشاط آفریں نغمات سے معمور

امتداد زمانہ نے اس کے تار ہائے کیف آگیں کو بوسیدہ نہیں کیا تھا اور نہ سالخوردہ دہر کے جھریوں والے ہاتھ اس کے درپے آزاد تھے۔

تب زندگی ایک سہانا سا خواب تھی اپنی تعبیر سے بھی بڑھ کر جمیل خواب!! مرکب بہ کیف و نشاط

حیات کے درد آگیں افسانے پر اثر انداز نہیں ہوئے تھے اور نہ اس کی تغیر مشتمل ہر کیفیت چند روزہ معلوم ہوتی تھی۔

لیکن وہ عہد رفتہ! وہ عہد خوش آئند تو اس طرح گزر گیا جیسے موسم بہار کا شباب جب کہ میں شیدا روئے گل دیکھ کر سیر بھی نہیں ہوتی۔

یا جس طرح کف دست ساقی جنبش میں آجاتا ہے جام عمر بھرپور ہونے سے پیشتر ہی

رات اسی طرح پر سکوت ہے اور چاند بادلوں کی گرفت میں! ہوا کی سرسراہٹ بے دھیرے دھیرے کراہنے کی آواز آرہی ہے میری روح! میری ناتواں روح عالم

خیال کی وسعتوں میں بھٹک رہی ہے اور عہد رفتہ کی تلاش میں از خود رفتہ

یوں ہی سب تنہائی میں
کچھ دیر پہلے نیند سے
گزری ہوئی دلچسپیاں
بیتے ہوئے دن چین کے
بجتے ہیں شمع زندگی
اور ڈالتے ہی روشنی
میرے دل صد چاک پر

☆☆☆☆☆

# افسانہ ہائے ماضیہ

ماضی کے افسانے، یہ نہ بھولنے والی کہانیاں؟ جن سے نا معلوم کس قدر لمحات رنگین وابستہ ہیں اور خواب ہائے جمیل پیوستہ۔

لیکن مجبورا! حقیقت ہوتے ہوئے بھی یہ پردہ سراب معلوم ہوتے ہیں اور کتاب حیات کے اوراق پارینہ پر اس طرح لرزاں ہیں جیسے کنول کے پھول پر اک قطرہ حباب کانپ رہا ہو۔

ان مٹتے ہوئے حروف میں نہ معلوم کتنے مناظر نگاہوں کے سامنے آ کھڑے ہوتے ہیں۔

وہ حسین و دلفریب مناظر! جن کی محض یاد ہی اب مقصد حیات ہو کر رہ گئی ہے۔ لیکن آہ کس قدر برق آسا تیزی سے غائب ہو جاتے ہیں۔ محض اپنا نقش پا، یادگار رونق محفل چھوڑتے ہوئے اب چند ہلکے سے نقوش دل کی گہرائیوں میں چھپے رہ جاتے ہیں۔ کبھی کبھی اپنے وجود رفتہ پر توجہ دلانے اور قلب و جگر کو برمانے کے لئے۔

لیکن آہ عمر رفتہ! کہ ان دھندلے سے نقوش کو بھی معدوم کرنے میں کوشاں ہے۔ امتداد زمانہ کے ساتھ صفحہ دل سے محو کرنے کے درپے ہے۔

یہاں تک کہ اک وقت وہ بھی آتا ہے کہ جب ہم اپنے آپ سے سوال کرتے ہیں کہ ان افسانوں کا کبھی وجود بھی تھا یا نہیں؟

لیکن کون کہہ سکتا ہے کہ ان کی اصلیت محض "رفت گیا اور بود تھا" پر مبنی ہے۔ ہم فانی ہیں تو کیا ہوا ہمارے افسانے تو جاودانی ہیں۔

اور جب اجل ہمیں اپنے پر اسرار لبادے میں ڈھانپ لیتی ہے تو یہ از سر نو زندہ ہو جاتے ہیں جیسے تشنہ لب زمین سالہا سال کے بعد سیراب ہوئی ہو۔

اس عالم رنگ و بود میں یہ عکس دلفریب بن کر چھا جاتے ہیں اور اپنی حقیقت کو خوشبو کی طرح فضاؤں میں بکھیر دیتے ہیں۔

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

# مریض

خزاں کے دھندلے آسمان پر وہ ہر روز چمکتا۔ اس کی مسکراہٹ ایسی دلفریب تھی کہ ایسا معلوم ہوتا جیسے کائنات دیوارِ قہقہہ بنی ہوئی ہے۔

کبھی تو وہ نیشکر کی جھاڑیوں کے پیچھے سے نکلتا کبھی سمندری موجوں پر سے آہستہ آہستہ اٹھتا اور کبھی اونچے پہاڑوں کے دامن سے اپنی تابانی دکھاتا۔

اس کا حسین چہرہ! معبود کیسا تابناک تھا!! اور ضوفشاں!!! کہ میں بے اختیار دیکھے جاتی اور لگاتار دیکھنے کی متمنی رہتی۔

اور پھر وہ دن! جب وہ قمرِ چہاردہم بن کر چمک رہا تھا۔ ستارے رعبِ حسن سے آنکھیں بند کیے ہوئے تھے اور لکہ ہائے ابر اس کے گرد چکر کاٹ رہے تھے۔ جیسے سفید سفید پروں والے فرشتے حفاظت کر رہے ہوں۔

سمندری لہریں سہانے گیت گا رہی تھیں اور چاندنی میں نہائی ہوئی کائنات نگاہِ شوق سے تک رہی تھی۔

وہ صانعِ قدرت کا حسین مرقع تھا اور قلزمِ حسن کی بے پناہ موج

یہ وقت بھی گزر گیا۔ اب اس کی ضوفشانی کچھ مدھم پڑ گئی تھی اور جگمگاتے ہوئے چہرے پر حسرت کا غلبہ تھا جیسے کوئی پوشیدہ سا غم اسے اندر ہی اندر گھلا رہا ہو۔

اس کی وہ افسردہ نگاہیں اور اڑتی ہوئی رنگت! میں اکثر سوچا کرتی کہ کس لغزش نے اسے دربارِ خداوندی میں معتوب کرا دیا ہے۔ آہ! پھر وہ رات!! جب وہ ایک جاں بلب مریض کی طرح سانس لے رہا تھا۔ تلملاتا ہوا دم توڑ رہا تھا اور صد سینہ چاک دہر کو خیر باد کہہ رہا تھا۔

یہ تھا اٹھائیسویں کا چاند جو تخیلِ شاعر کا موضوع ہے اور اس کے مضطرب دل کا مسکن۔

☆☆☆☆☆

# معمار

انطاکیہ میں جہاں دریائے آسی سمندر میں گرتا ہے۔ شہر کے آدھے حصے کو دوسرے آدھے حصے سے ملانے کے لئے ایک پل باندھا گیا!

پل بھاری بھرکم پتھروں سے بنایا گیا۔ جنہیں انطاکیہ کے خچروں میں لود کر پہاڑوں سے لایا گیا تھا۔

جب پل بن کر تیار ہو گیا تو اس کے ایک ستون پر یونانی اور آرامی زبان میں یہ عبارت کھود دی گئی۔

"یہ پل شاہ انطاکیوس دوئم نے بنایا ہے۔"

اب لوگ اس خوبصورت پل سے دریائے آسی کے آر پار آجاتے تھے ایک شام ایک جوان، جسے کچھ لوگ پاگل سمجھتے تھے۔ اس ستون پر چڑھ گیا جہاں وہ عبارت کھدی ہوئی تھی اس نے اسے کوئلے سے مٹا دیا اور اس کی جگہ یہ عبارت لکھ دی!

"اس پل کے لئے پتھر پہاڑوں سے خچر لائے تھے۔ اس پل کو پار کرتے ہوئے تم انطاکیہ کے خچروں کی پیٹھ پر ہوتے ہو یعنی اس پل کے اصل بنانے والوں کی پیٹھ پر!"

اور جب لوگوں نے اس جوان کا کتبہ پڑھا تو بعض تو صرف ہنس دیئے بعض اس کی ذہانت پر حیران ہو گئے اور بعض نے صرف اتنا کہا۔

"ہم جانتے ہیں کہ یہ اس پاگل کا کام ہے جس کے دماغ کے پیچ ذرا ڈھیلے ہو گئے ہیں!"

مگر ایک خچر نے ہنستے ہوئے دوسرے خچر سے کہا

"تمہیں یاد نہیں کیا کہ یہ پتھر ہم نے ڈھوئے تھے"

مگر اس کے باوجود آج تک یہی کہا جاتا رہا ہے۔ کہ یہ پل شاہ انطاکیوس نے بنایا تھا!

---------اختتام---------حصہ اول---------